بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

عملیات و تعویذات کی لاجواب کتاب

# حاجت روا

المعروف

# تعویذاتِ فاروقی

مصنفہ:
جناب صوفی محمد رمضان صاحب مکی اصحاباں ضلع شیخوپورہ

ملنے کا پتہ

حمید بک ڈپو قذافی مارکیٹ اردو بازار لاہور

قیمت : [illegible] روپے صرف

# میرا خیال

بھلا اوہ کی ورد وظائف کرنا جہدے کیتیاں مشکل دا حل نا ہیں
اوس پیروی کی بعیت کرنی جنہوں یار منان دا ول نا ہیں
بعیت کرنی قرآن وچہ ہے ثابت قرآن کلام ربی چھوٹی گل نا ہیں
رمضان یارا اوہنوں نہ یار اکھیں جنہوں گل کرن دا تے ول نا ہیں

# میرا تقویٰ

قسم ربدی اوہ مرید کا ہدا جہدا پیر دی دید تے جج نا ہیں
بھلا اوس سخی دا منگناں کی جہدے منگیاں عزیز دا رج نا ہیں
میں کیوں نہ کامل یقین رکھاں کملی والے دے ہتھ ساڈی لج نا ہیں
رمضان یارا اوہدی کاہدی دوستی اے جنہوں توڑ نبھاں دا جج نا ہیں

# میرا تجربہ

پندرہ سال اندر بابے جی کولوں جو کجھ سکھیا سی میں ول میاں
سکھیا تے کیتا سی عمل یارو ہر مشکل دا دس دتا حل میاں!
جے توں بھی مشکل دا حل چاہیں در اولیاء دا جا کے مل میاں
رمضان یار مخفی راز ملدے قسم ربدی سچی ہے گل میاں!

# دیباچہ

میرا مدتوں سے یہ خیال تھا کہ میں ایک ایسی کتاب لکھوں
جس میں ہر مشکل کا حل موجود ہو۔ اور ایسا ہی نقش مبارک ساتھ ساتھ

لکھوں۔ کبھی میں یہ بھی سوچتا تھا۔ کہ اس کتاب کو تفسیر یوسف ؑ کی طرز پر پنجابی نظم پر لکھوں۔ اور میرا یہ بھی خیال تھا۔ کہ اپنی کتاب گلدستہ محمدی کی طرز پر بڑے شعروں میں لکھوں۔ یہی سوچتے سوچتے کافی سال گزر گئے۔ حال ہی میں لاہور میں

نولکھا بازار لاہور والے کے پاس گیا تو انہوں نے کہا کہ ایسی کتاب لکھو جس میں ہر مشکل کا حل اور ہر درد کی دوا موجود ہو۔ اور ہر قسم کی کتابیں تو ہمارے کتب خانہ میں طبع ہو چکی ہیں۔ لیکن عوام الناس کا خیال ہے کہ کتابیں پڑھتے بھی ہیں اور عمل بھی کرتے ہیں۔ لیکن اثر ظاہر نہیں ہوتا۔ شاید ان کتابوں کے مصنفوں نے ان کا خود عمل نہیں کیا یا اجازت نہیں دی۔ عوام کی اس مجبوری کے پیش نظر سفارش کرتا ہوں۔ کہ آپ برائے مہربانی عملیات کی وہ کتاب تحریر شدہ جو تم نے جناب بابا جی ثمر گل صاحب پشاوری سے حاصل کئے ہیں۔ ان سب کو اس کتاب میں درج کر دو۔ جو عوام کا رہبر بن سکے۔ اب میں صاحب کی سفارش پر اس کتاب کا حوالہ لکھ رہا ہوں۔

اب میرے پاس فرصت تو نہیں تھی ایک اور کتاب پنجابی نظم کی لکھ رہا تھا۔ جس کے ایک صد پچھتر صفحات لکھ چکا ہوں۔ ایک صد پچیس صفحات لکھنے والے موجود ہیں۔ اب میں اس کتاب کو شروع کرتا ہوں۔ جس کے ہر نقش کو میں نے سیکھا اور خود تجربہ کیا اور ہر ورد کو زبانی یاد کیا۔ اور اس کا عمل بھی کیا۔ تقریباً آج سے پندرہ سال پیشتر جناب بابا جی کے ساتھ جا کر مریضوں پر تجربات کئے اور تجربات کرتے

ہوئے دیکھا۔ ہماری اس کتاب کا ہر عمل اور نقش تجربہ شدہ ہے۔ جیسا کہ ایک مریض کو پیٹ میں درد ہو رہا ہے اس کی چارپائی پر سونے کا گشتہ رکھ دیا جائے۔ اور وہاں ہی وہ مدتوں تک پڑا رہے لیکن مریض کو اس کا کوئی فائدہ یا اثر نہیں ہو سکتا۔ اور اگر مریض کو اسی وقت معمولی سی دوائی یعنی پیاز کا پانی نمک ملا کر دے دیا جائے تو فوراً پیٹ درد رُک جاتی ہے۔ اسی طرح حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالےٰ ارشاد فرماتے ہیں جب ہمارے اونٹ کی مہار جنگل میں گم ہو جاتی تھی۔ تو میں قرآن پاک سے دریافت فرما لیتا تھا۔ اب ہمارے پاس سینوں، بغلوں، کندھوں اور گھروں میں جا بجا قرآن پاک موجود ہیں۔ لیکن فائدے حاصل نہیں کر سکتے۔ اسی طرح اگر کوئی ہماری یہ کتاب لے کر رکھ چھوڑے تو کیا فائدہ ہو گا۔ فائدہ اور بے فائدہ تو تب ہی ہو سکتا ہے جبکہ دوائی کو استعمال کیا جاتا ہے۔ بغیر دوائی کے استعمال کے کڑوی میٹھی مفید یا غیر مفید معلوم نہیں ہو سکتی۔

اب میں بخوشی فی سبیل اللہ اس کتاب کی ہر عامل کو اجازت دیتا ہوں۔ لیکن شرط یہ ہے۔ کہ عامل کو پرہیزگار، پانچ وقت کا نمازی ہونا لازمی ہے۔ اور کسی غیر شرع کام کے لئے اس عمل یا نقش کو استعمال نہ کرے۔ صرف خلقِ خدا کی بہتری کے لئے استعمال کرنا چاہیئے۔ ورنہ بجائے فائدہ کے عامل کو نقصان کا خطرہ ہے۔

فقط

رمضان قادری

یا اللہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط

عامل ۷۸۶

# فال نامہ قرآنی

بابا جی نے مجھ کو اس فالنامہ کے دیکھنے کی ترکیب اس طرح فرمائی ہے کہ قرآن پاک کے تین حصے ہیں - اگر دن کو فالنامہ دیکھنا ہو تو دن کے تین حصے بنا لیں - جس حصہ میں فالنامہ دیکھنا چاہو تو اسی حصہ قرآن کو کھول کر پھر قرآن پاک کو کھول کر ادھر ادھر صفحات نہ ہونے دیں - جس جگہ سے کھلے اس سے سات ورق اور کھولیں - اور ساتویں ورق کے شروع سے سات سطریں گنیں جو ساتویں سطر کا پہلا لفظ ہو یعنی الف، ب، د، ل، م، ی کوئی بھی ہو اس لفظ کا مقصد اس کتاب سے دیکھ لیں - لیکن ترکیب یہ ہے کہ سائل کو ضروری ہے وضو یا تیمم کرے - اور ایک بار درود شریف پڑھے پھر الحمد شریف ایک بار آیتہ الکرسی ایک بار بعد تین دفعہ قل شریف پھر گیارہ مرتبہ درود شریف یہ سب چیزیں پڑھ کر غوث الاعظم رضی اللہ تعالیٰ کی روح کو ثواب بخشے - پھر قرآن پاک کو کھولیں - پھر دریافت حال کر لیں - اگر رات کو فالنامہ دیکھنا مطلوب ہو تو جب سورج غروب ہو صبح غروب ہونے سے پہلے تک رات کے تین حصے بنائے جائیں اور جس حصے میں فالنامہ دیکھنا ہو وہی حصہ قرآن پاک کا کھولیں - اور اگر قرآن پاک موجود نہ ہو تو پہلے یہ تمام چیزیں حسب دستور پڑھ کر اس نقشہ پر آنکھیں بند کر کے دائیں ہاتھ کی انگلی شہادت رکھیں - اور جس حرف پر انگلی پڑے اسی

حرف کا حال پڑھ لیں جو انسان اس فالنامہ میں خامی سمجھے تو وہ کافر ہے۔ کیونکہ قرآن پاک پر ایمان نہ رکھنے والا مسلمان نہیں ہو سکتا۔ لیکن ایک انسان کہتا ہے کہ آخرت آنی تو ضرور ہے۔ لیکن ہمارے دل میں کچھ شبہ ہے۔ کہ کب آخرت آئے گی۔ ایسا انسان بھی ایمان کا کمزور ہو سکتا ہے:۔

نقشہ یہ ہے:

| ا | ب | ت | ث | ج | ح |
|---|---|---|---|---|---|
| خ | د | ذ | ر | ز | س |
| ش | ص | ض | ط | ظ | ع |
| غ | ف | ق | ک | ل | م |
| ن | و | ہ | ء | ی | ے |

الف: قولہٗ تعالیٰ اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ اَلْحَیُّ الْقَیُّوم ج

اے صاحبِ فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف الف تیری فال میں آیا ہے تجھ کو خوشی اور فروزی کی بشارت ہے۔ اور غم اور اندوہ سے نکلنے کی بشارت ہے کسی وجہ سے پریشانی تیرے دل میں نہ ہو گی۔ جو کچھ خدا تعالیٰ سے طلب کرے گا بے انتظار تم کو مل جائے گا۔ اور روز شنبہ کو

اپنے دل کے بھید سے تم کو واقفیت ہوگی - اور تمام کام تیرے اچھے ہو
جاویں گے - اگر نیت تیری سفر کرنے کی ہے تو چلا جا بہت فائدہ
ہوگا - اگر کوئی غائب ہوا ہے - تو اس کی ملاقات آپ کو جلدی ہوگی
اور خبر اس کی ایک مرد بزرگ لاوے گا - اگر کوئی چیز گم ہوگئی ہے - وہ
بھی مل جائے گی - اگر نیت ناطہ اور پیوند کی ہے - کر لے مبارک ہو
گا - ان دنوں میں تیرے دل میں کسی طرح کی دلگیری تھی - وہ بخیر گزر گئی
ہے - خواب آشفتہ کسی کے ساتھ مت کہو - اسی میں صلاحیت تیری ہے
اور اپنا راز ہر کسی سے پوشیدہ رکھنا چاہیئے - اور کام میں یقین درست
رکھ - قدم مردانہ رکھ - اور درود یہ بروح سید دوعالم اور حضرت
آدم صلوٰۃ اللہ علیہم اجمعین پر درود بھیج تا دشمنوں سے امن رہ کر مراد
پاوے اور غم سے بے فکر ہو جائے - اور کہو انشاء اللہ تعالیٰ :-
ب :- قولہٗ تعالیٰ - بَرَاۗءَةٌ مِّنَ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖۤ اِلَى الَّذِيْنَ عٰهَدْتُّمْ ط
اے صاحب فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف (ب) فال تیری
میں آیا ہے - تم کو بشارت ہو - تمام کام حسب منشاء تیری جلدی سرانجام
ہو جاویں گے - اور دوشنبہ کو اپنے رازوں سے تم کو خبر ہوگی - اور
مدت سے ایک چیز کی تم کو طلب تھی، خوش ہو کہ بے انتظار مل جاوے
گی - اور تم کو دلگیری تھی - وہ بھی بخیر گزر گئی ہے - اب خدا کے فضل و
کرم سے تم کو دولت منہ دکھائے گی - دل قوی رکھ اور یہ فال تمام حاجت
روائی پر دلالت کرتی ہے - اور رزق روزی تم کو بہت ملے گی -
اور غم اور اندوہ سے تم کو خلاصی ہوگی - اور سفر کی نیت ہے تو جا
کہ بہت مال تم کو حاصل ہوگا - اور اگر کوئی غائب ہے تو واپس آ

جاوے گا - اگر کوئی آدمی تیرا بیمار ہے وہ شفا پاوے گا - اگر نیت پیوند اور خرید و فروخت کی ہے کرو مبارک ہوگا - راز دل اپنا کسی سے نہ کہو - بہبودی تیری اس میں ہے - کہو انشاء اللہ تعالیٰ -

(ت) :- قولہٗ تعالیٰ - یٰاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا تُوْبُوْٓا اِلَی اللّٰہِ تَوْبَۃً نَّصُوْحًا ط

اے صاحب فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف (ت) فال تیری میں آیا ہے - اس نیت میں چند روز صبر کرنا چاہیئے - تاکہ جملہ کام تیرے بخوبی سرانجام ہو جاویں - کیونکہ یہ فال حضرت یعقوب علیہ السلام کی تیرے طالع میں نکلی ہے - اور معلوم ہوتا ہے کہ تم کو کسی چیز کا خوف ہے اس سے مت ڈر - جو خدا تعالیٰ تجھ کو خوش کرے گا - اگر تیرا کوئی شخص بیمار ہے - چاہیئے کہ ایک بکری صدقہ دیوے - اگر مفلس ہو تو ایک مرغا صدقہ کرے تا جلدی صحت پاوے - اگر کوئی غائب ہوا ہے جان کہ وہ دور چلا گیا ہے - اور کسی زحمت میں مبتلا ہے - اس کی ملاقات تم کو محال ہے توکل بخدا رہو - اگر کوئی چیز گم ہوگئی ہے - معلوم ہوتا ہے کہ کسی بدذات کے ہاتھ آگئی ہے - سو اس کا تم کو ملنا محال ہے - اب صبر کرنا ہر کام میں بہتر ہے - اور زبان کو بُرا کہنے سے روک رکھنا اچھا ہے تا مضرت خبر بھیجے اور سفر کرنا بھی نیک نہیں ہے - سفر میں نقصان کلی ہے اور یقینی دشمن سے تم کو کچھ ضرر پہنچے گا - صبر کر کہ اس سے خوشی حاصل ہوگی - اور اگر خواب پریشان دیکھیں کسی سے نہ کہو - اور درود و سلام حضرت آدم ؑ پر بھیجنا احسن ہے اور بہتر ہے تا جملہ مرادات

بخوبی حاصل ہو جائیں ۔ تا کہو انشاء اللہ تعالےٰ ۔
ث :۔ قولہٗ تعالیٰ ۔ اِنَّ الَّذِیْنَ قَالُوْا رَبُّنَا اللّٰہُ ثُمَّ اسْتَقَامُوْا ۔
اے صاحبِ فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف (ث) فال تیری میں آیا ہے ۔ یہ دلالت کرتا ہے کہ تمام کام انجام ہو کر خوشی اور عیش اور عزت اور حرمت تم کو حاصل ہو ۔ اور کسی نوع کی پریشانی نہ آوے اور چھ دن کے بعد اپنی ضمیر پہ تم کو آگاہی ہوگی اور مدت سے جس چیز کی تم کو طلب ہے ۔ وہ اب ہاتھ میں آئے گی ۔ اور بادشاہان اور امیروں اور بزرگانِ دین سے تم کو راحت پہنچے گی ۔ اگر کوئی شخص تیرا غائب ہے ۔ تو اس کی خبر ایک لڑکا لاوے گا ۔ اور صحیح سلامت ملاقات اس کی میسّر ہو گی ۔ اگر بیمار ہے تو صحت پاوے گا ۔ اور اگر کوئی چیز گم ہوگئی ہے تو وہ بھی پیدا ہو گی ۔ لیکن ایک شخص دراز قد خشک اندام سے اجتناب (پرہیز) کرنا چاہیئے ۔ تا کہ مکر تیرے ساتھ نہ کرے ۔ اور ایک دوست کی طرف سے تم کو ہدیہ ملے گا ۔ اور تمام مُرادیں حاصل ہوں گی ۔ اطاعتِ خداوندی میں کاہلی نہ کرنی چاہیئے اور ذکرِ خدا میں مشاغل رہنا باعث بہبودی کا ہے ۔ اور راز دل اپنا کسی سے نہ کہہ ۔ تا کہ دشمنوں پر تم کو ظفر ہو جائے گی ۔ کہو انشاء اللہ تعالےٰ ۔
ج : قولہٗ تعالیٰ ۔ فَلَمَّآ اَضَآءَتْ مَا حَوْلَہٗ ذَھَبَ اللّٰہُ بِنُوْرِھِمْ ط
اے خداوند فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف (ج) فال

تیری میں آیا ہے اور تمہاری فیروزی کا حال اور سعادت اور
دولت پر تم کو دلالت کرتا ہے۔ لیکن اس نیت میں کوشش
اور طلب از حد مفید ہے۔ تاخیر نہ کرنی چاہیئے۔ اور بعد چار روز
کے تم کو راز ضمیر اپنے سے خبر ہو جاوے گی۔ اور امید بر آوے گی۔ اور
ایک شخص سیاہ چشم، بلند قامت، لاغر اندام سے خبردار اور ہوشیار
رہنا چاہیئے۔ تاکہ تیرے ساتھ مکر نہ کرے۔ مدت تین ماہ سے
ایک چیز کی طلب سے تم کو پریشانی اور سرگشتگی تھی۔ دل قوی
رکھ اب نحوست سے تم کو رہائی ہو جاوے گی۔ اور ستارہ
سعید تیرے طالع میں طلوع ہو گا۔ اور قوت پذیر ہو گیا ہے
لیکن فی الحال سفر کرنا چاہیئے۔ اور غالب تیرا دور چلا گیا ہے۔
اگر نوروز تک نہ آوے گا۔ تو اس کے آنے میں دیر ہو گی۔
اگر کوئی شخص تیرا بیمار ہے۔ حسبِ حال صدقہ دینا بہتر ہے۔
تا اس زحمت سے شفا پاوے گا۔ امیروں اور بادشاہوں کے
پاس جانا اچھا ہے۔ کہ کسی طرح کا تم کو منفعت ہو گا۔ اور اب
کا سال تم کو کئی سالوں سے بہتر آیا ہے۔ اور ایک دوست سے
تم کو ہدیہ پہنچے گا۔ اس سے خوشی ہو گی۔ اور ہمیشہ نماز میں
مقیم رہو۔ تم کو تمام مرادوں پر کامیابی ہو جاوے گی۔ اور
کہو انشاء اللہ تعالیٰ۔

ح: قولہٗ تعالیٰ: وَجَعَلْنَا مِنَ السَّمَآءِ كُلَّ شَيْءٍ حَيٍّ أَفَلَا
يُؤْمِنُونَ ؕ

اے صاحبِ فال جان اور معلوم کر کہ حرف ح، طالع

تیرے میں نکلا ہے ۔ تمہاری خوشی اور فیروزی پر تم کو بشارت ہے ۔ اور غائب کے سلامت آنے پر دلالت کرتا ہے ۔ اور درمیان خوشیوں اور بھلائیوں کے مژدہ موافقت ہے ۔ اور مطلب تیرے باآسانی انجام ہوں گے ۔ اور حلال کا متلاشی ہونا تیرا اس فال سے ظاہر ہوتا ہے ۔ اور بزرگوں اور امیروں سے تم کو خوشی پہنچے گی ۔ سفر کرنا مبارک ہے ۔ مراد حاصل ہو گی ۔ اگر کوئی چیز گم ہو گئی ہے ۔ دستیاب ہو جاوے گی ۔ اگر بیمار ہے جلدی صحت پاوے گا ۔ کچھ صدقہ دینا ہو گا ۔ اور ہر کام میں نیک دلالت ہو ۔ مطمئن رہو ۔ ایک صاحب علم سے تم کو راحت پہنچے گی ۔ اور ایک بزرگ سے بھی دروازہ فتح اور دولت کا تیرے منہ پہ کھلے گا ۔ اور دشمن تیرے مقہور ہوں گے ۔ اپنے دل کا راز کسی سے نہ کہنا ۔ کہ موجب نقصان تیرے کا نہ ہو ۔ درود بروح سیدِ عالم اور حضرت آدم علیہ السلام کو پہنچایا کرو تاکہ ہمیشہ خوشی سے دین و دنیا میں راحت پاوے گا ۔ اور کہو انشاء اللہ تعالیٰ ۔

خ : قولہٗ تعالیٰ :۔ وَجَعَلْنَا مِنْ م بَیْنِ اَیْدِیْھِمْ سَدًّا وَّ مِنْ خَلْفِھِمْ سَدًّا فَاَغْشَیْنٰھُمْ فَھُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ ط

اے صاحب فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف خ طالع تیرے میں آیا ہے ۔ کہ ستارہ عطارد سے تعلق رکھتا ہے ۔ سخاوت کا ہاتھ کشادہ رکھو اور صدقہ حسب مقدور دے تاکہ

حال تیرا بخیر گزرے۔ اور فائدہ تم کو پہنچے۔ اور فکر و اندیشہ کو دل میں راہ نہ دینا چاہیئے۔ کیونکہ اب نحوست دفع ہو جائے گی۔ اور جو نیت تیرے دل میں آئی ہے۔ تین روز کے اندر تم کو اس کی خبر ملے گی۔ اور چہار شنبہ کے دن اپنے راز سے آگاہی ہوگی۔ اور توکل بخدا رہنا اچھا ہے تا تمام کام بخوبی انجام آور ہو جائیں گے۔ اور پچیس ۲۵ روز اگر تیرا غالب نہ آئے گا تو آنا اس کا از حد دشوار ہے۔ سفر کرنا۔ نکاح کرنا، ناطہ کرنا فی الحال نیک نہیں ہے۔ اور بھید دل کا کسی سے مت کہہ۔ تا موجب ضرر کا نہ ہو جائے۔ تذکرہ حق قیام کرتا جملہ مراد حاصل ہو۔ اور کہو انشاء اللہ تعالیٰ۔

د : قولہٗ تعالیٰ :۔ اِذْ جَعَلْنَا خَلِیْفَۃً فِی الْاَرْضِ قَالُوْ سَمِعْنَا ط

اے صاحب فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف (د) فال تیری میں آیا ہے۔ جو دال ہے۔ اور کشادہ کارے اور جس کام کی تیرے دل میں دل ہے۔ اس کے درپے ہو۔ مبارک ہوگا۔ اور ہرگز ہاتھ اس کام سے مت اٹھا۔ بخوبی انجام ہوگا۔ اور بادشاہاں اور امیراں اور بزرگان تم پر مہربان ہوں گے۔ اور دولت تیری بڑھے گی۔ اگر بیمار ہے تو شفا پاوے گا۔ اور اگر سفر کا تم کو قصد ہے۔ جلد جا کہ خالی از فائدہ نہیں ہے۔ اگرچہ خرید و فروخت یا پیوند

کی نیت ہے تو کرلے - بہت مبارک ہے - دل کا راز کسی سے نہ کہو - کہ منفعت بخش نہیں ہے - اگر کوئی شخص غائب ہے تو وہ آجاوے گا - اور کہو انشاء اللہ تعالیٰ -

ق :- قولہٗ تعالیٰ :- فَفَتَحْنَآ اَبْوَابَ السَّمَآءِ بِمَآءٍ مُّنْهَمِرٍ صلے وَّفَجَّرْنَا الْاَرْضَ عُيُوْنًا ط

اے صاحب فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف (ق) فال تیری میں آیا ہے - یہ دلالت کرتا ہے - عیش اور عشرت پر اور جس چیز کی تم کو طلب ہے - وہ جلدی دستیاب ہو جاوے گی - اور دیگر کام تمام دستیاب ہو جاویں گے - اور جس کا تم کو خوف ہے - اس سے بے خوف رہ - گیارہ روز کے بعد تیرا راز دل ظاہر ہوگا - اور مستحکم رہ کہ صحت اور تندرستی تیرے طالع میں نمایاں ہے - ایک بزرگ یا دوست سے تم کو بدلہ ملے گا - جو باعث خوشی کا ہوگا - اگر نیت سفر کی ہے - چلا جا کہ مبارک ہے - اور غائب بھی آجاوے گا - گم شدہ اور بھاگے ہوئے کا پتہ چل جاوے گا - اگر بیوند کی نیت ہے تو بے شک کرلے - نیک ہے اور برا کہنے سے زبان روک رکھ کہ تم کو منفعت بخش ہوگی - دل کا بھید کسی سے مت کہو تاکہ تم کو کامیابی ہوگی - اور کہو انشاء اللہ تعالیٰ -

ر : قولہٗ تعالیٰ :- رَبَّنَآ اٰمَنَّا بِمَآ اَنْزَلْتَ وَاتَّبَعْنَا الرَّسُوْلَ فَاكْتُبْنَا مَعَ الشّٰهِدِيْنَ ۝

اے خداوند فال جان اور معلوم کر کہ حرف (س) فال طالع تیرے میں آیا ہے۔ دلالت کرتا ہے۔ دولت مندی اور سعادت پر کچھ اندیشہ نہ کر کہ کام تمام تیرے حسب دلخواہ سرانجام ہو جاویں گے۔ اور اس قدر تم کو خوشی پہنچے گی کہ اس کا بیان تحریر سے باہر ہے۔ اور دوست تیرے خوش اور دشمن غمناک ہوں گے۔ اگر کوئی چیز تیری تلف ہو گئی ہے۔ پھر تم کو مل جائے گی۔ اور تیرا قرض بھی ادا ہو گا۔ اور اگر سفر کی نیت ہے جا تم کو منفعت بخش ہو گا۔ اور مدت کا غائب جو تیرا گیا ہے۔ جلدی اس کی خبر آ جائے گی۔ اور بزرگوں سے تم کو نفع ہو گا۔ اور جملہ کام تیرے سرانجام ہوں گے۔ اور مال اپنے سے کچھ صدقہ کرنا چاہیئے۔ اگر کوئی بیمار ہے تو شفایاب ہو گا۔ خرید و فروخت تم کو نیک ہے۔ اور ایک لڑکا تم کو خدا تعالےٰ کرامت کرے گا۔ جو بڑی خوشی کا باعث ہو گا۔ اور ایک مقام سے تم کو ملامت پہنچی تھی۔ وہ بھی بخیر گزری چاہیئے۔ کرے خدا تعالےٰ اور تعویذ کے نہ رہو۔ بھید اپنا کسی سے نہ کہو۔ تا تمام دشمن مقہور ہو جائیں گے۔ اور کہو انشاء اللہ تعالےٰ

منہا: قولہٗ تعالےٰ:۔ عَبَسَ وَتَوَلّٰی اَنْ جَاءَهُ الْاَعْمٰی ہ وَ مَا یُدْرِیْكَ لَعَلَّهٗ یَزَّكّٰی ط

اے صاحب فال جان اور یہ آگاہ ہو کہ حرف (ن) فال تیری میں آیا ہے۔ دلالت کرتا ہے ان دنوں میں تجھ کو کسی قسم کی

دل تنگی تھی۔ چند روز صبر اور حوصلہ کرنا چاہیئے۔ تا تمام کام تیرے حسبِ مراد ہوں گے اور آٹھ روز تک اپنے راز دل سے تم کو خبر ہو جائے گی۔ اور ایک آدمی زرد رنگ میانہ قد لپشت خمیدہ سے خوف رکھنا اور ہوشیار رہنا چاہیئے۔ تاکہ تیرے ساتھ مکر و فریب نہ کرے۔ اور ایک سفر تم کو درپیش ہے۔ اس سے تم کو نفع بہت ہوگا۔ اگر کوئی بیمار ہے۔ صحت یاب ہوگا۔ لیکن حضرت امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں۔ اگر صاحبِ فال صبر نہ کرے گا۔ زیان دیکھے گا۔ اور حضرت حسن بصری فرماتے ہیں۔ یہ بہت اندلیشہ نہ کر۔ اور بتوکل رہ۔ اگر غائب بیس دن تک نہ آوے گا۔ تو اس کی خبر ایک ماہ کے بعد آوے گی۔ اور خرید و فروخت میں بھی تم کو نفع نہ ہوگا۔ اور کہو انشاء اللہ تعالےٰ

س : قولہٗ تعالےٰ : یٰسٓ وَالْقُرْاٰنِ الْحَکِیْمِ ہ اِنَّکَ لَمِنَ الْمُرْسَلِیْنَ ۙ

اے صاحبِ فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف دس ، فال تیری میں آیا ہے۔ اور دلالت کرتا ہے۔ باتیں تیری رواں ہوں گی۔ اور جو نیّت تیرے دل میں ہے۔ بر آوے گی۔ اس میں کاہلی نہ کرنی چاہیئے۔ اگر پیوند اور ناطہ کی تیری نیّت ہے مبارک ہو۔ سرانجام ہوگا۔ اور عورتوں کے ساتھ صنورت نہ کر اور کیونکہ امام جعفر صادقؑ اور ابن عباسؓ فرماتے ہیں تم کو سفر کرنا بہت خوب ہے۔ اس سے زیادہ

کوئی کام تیرے واسطے بہتر نہیں۔ کیونکہ اب ستارہ تیرا نحوست سے نکل آیا ہے۔ اور سمجھو انشاء اللہ تعالےٰ۔

ش: قولہٗ تعالیٰ :- وَاِذَا السَّمَآءُ انشَقَّتْ وَ اِذَا الْجِبَالُ حُقَّتْ ط

اے صاحبِ فال آگاہ ہو۔ کہ حرف شَ فال تیری میں آیا ہے۔ شقاوت پر اس کی دلالت ہے۔ اور پستگی اور پریشانی اور سرگردانی پر تم کو بشارت کرتا ہے۔ اس فال میں جو نیّت تیرے دل کی ہے۔ اس سے باز رہ۔ کیونکہ آخر نتیجہ اس کا پریشانی ہے اور جس کے ساتھ دوستی کرتے ہو۔ وہ دشمن جان ہو جاتا ہے۔ تین دن تک اپنی زبان کو روک رکھنا تا دلگیری کا باعث نہ ہو اور خدا پر توکل رکھ تا مقصود تیرا حاصل ہوگا۔ اور امام جعفر صادق فرماتے ہیں۔ کہ اے صاحب فال کو چاہیئے کہ اندیشوں سے توبہ کرے تا بلاؤں اور خوفوں سے بے خوف ہووے اگر کوئی آدمی تیرا بیمار ہے۔ اس کو خطرہ بہت ہے۔ حسبِ مقدور صدقہ دیوے تا شفا پاوے۔ کہو انشاء اللہ تعالےٰ۔

ص: قولہٗ تعالیٰ :- فَاصْبِرْ صَبْرًا جَمِیْلًا

اے صاحبِ فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف (ص) طالع تیرے میں آیا ہے۔ اور اس بات پر دلالت کرتا ہے۔ کہ کہیں سے تمکو مال ملیگا۔ اور گم شدہ اور بھاگا ہوا تیرے ہاتھ میں آوے گا۔ اور

کسی بات سے دل تیرا رنج میں گرفتار ہے۔ توکل بر خدا کر کہ سلامت آجاوے گا۔ اگر کوئی شخص بیمار ہے۔ اس کی بیماری دراز ہوگی۔ صدقہ دے جو شفا پاوے۔ اور تم کو نکاح کرنا بہت اچھا ہے۔ کہ خداوند تعالیٰ فرزند کرامت کرے گا۔ اور ایک آدمی تم کو تکلیف دیتا ہے۔ تو بات اس کی نہیں سنتا ہے۔ چاہیئے کہ اس بات سے مقصد ہوتا کہ موجب فائدہ کا ہو جاوے اور امام جعفر صادق و ابن عباس رضؓ فرماتے ہیں۔ صاحب فال کو صبر کرنا بہتر ہے کیونکہ یہ فال حضرت یعقوب علیہ السلام کی ہے اور کہو انشاء اللہ تعالیٰ :۔

ص :۔ قولہٗ تعالیٰ :۔ رَبِّ قَدْ اٰتَیْتَنِیْ مِنَ الْمُلْکِ وَعَلَّمْتَنِیْ مِنْ تَاْوِیْلِ الْاَحَادِیْثِ ج

اے خداوند فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف (ص) فال تیری میں آیا ہے۔ خوشی اور دولت پر اس کی شہادت ہے۔ اور کسی بات کے سننے پر تم کو خوشحالی ہوگی۔ اور کوئی چیز تیرے سے چلی گئی ہے وہ بھی دستیاب ہو جاوے گا۔ جو اندوہ تیرے دل میں ہے انجام اس کا نیک ہوگا۔ اور عبادت میں کاہلی نہ چاہیئے اور کہو انشاء اللہ تعالیٰ۔

ط :۔ قولہٗ تعالیٰ :۔ طٰهٰ ۚ مَاۤ اَنْزَلْنَا عَلَیْكَ الْقُرْاٰنَ لِتَشْقٰۤى ۙ

اے صاحب فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف (ط) تیرے طالع میں آیا۔ جو دلالت کرتا ہے کشائش رزق پر لیکن نماز میں سستی نہ چاہیئے۔ جو دین و دنیا میں تیری بہتری ہو جاوے اور نماز کی

برکت سے تمام کام تیرے بخوبی سرانجام ہوں - اور اگر تیرا کوئی غائب ہے - چند روز کو آ جاوے گا - اور عنقریب اس کو ایک مرد میانہ سال لاوے گا - اور اگر کوئی بیمار ہے تو شفا پاوے گا - امام جعفر صادقؓ فرماتے ہیں - کہ اس سال سفر کرنا خوب ہے - اور گناہوں سے توبہ کرنی چاہیئے - اور اب کا سال تمام سالوں سے بہتر ہے۔ اور کہو انشاء اللہ تعالیٰ -

ظ ، قولہٗ تعالیٰ : مَن جَآءَ بِالْحَسَنَةِ فَلَهٗ عَشْرُ اَمْثَالِهَا ط

اے صاحبِ فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف (ظ) فال تیری میں آیا ہے - اس کی خوشی اور عیش و عشرت پہ بشارت ہے (ظ) فال تیری میں ہے - بیماری اس کی لمبی ہے - لیکن آخر صحت پاویگا - کچھ صدقہ دینا چاہیئے - اور اگر تیرا غائب ہے - جان کہ وہ دور چلا گیا ہے - اس کی خبر ایک لڑکا لاوے گا - اور خوابیں پریشان کسی سے نہ کہو کہ صلاحیت تیری اس میں نہیں ہے - ان دنوں میں تم کو ایک ملامت تھی - وہ بخیر گزر گئی ہے - اور سوائے خدا تعالیٰ کے کسی سے طمع نہ کرنا چاہیئے - تمام کام تیرے بہتر ہو جائیں گے - اور کہو انشاء اللہ تعالیٰ -

ع : قولہٗ تعالیٰ : - اَلرَّحْمٰنُ عَلَّمَ الْقُرْاٰنَ ؕ خَلَقَ الْاِنْسَانَ وَعَلَّمَهُ الْبَيَانَ ؕ

اے صاحب فال جان اور آگاہ ہو - کہ حرف (غ) فال تیری میں آیا ہے - جو دلالت کرتا ہے فتح و نصرت پر اور جو نیت کہ تیرے دل میں ہے - ایک بزرگ کی طرف سے تم کو راحت پہنچے گی - اور

روز شنبہ کو بھید ضمیر اپنے سے تم کو آگاہی ہو جاوے گی۔ اور حضرت امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں کہ اس نیت میں کچھ صدقہ للہ دینا چاہیئے۔ تا مراد تیری حاصل ہو جاوے اور سفر کرنا تم کو اچھا ہے۔ منفعت سے خالی نہ رہے گا۔ اور ایک حاکم اور ایک بزرگ کا تجھے وہم ہے۔ اس سے مت ڈر۔ اگر کوئی چیز کھو گئی ہے ہاتھ آوے گی۔ اگر دعوے کرنے کی تیری نیت ہے۔ الاّ اندیشہ نہ کر۔ کہ عاقبت الامر تجھ کو ہی غلبہ ہے۔ اور خرید و فروخت حیوانات تیرے لئے بہتر نہیں ہے۔ یاد کرِ خدا مشغول رہو۔ اور کہو انشاء اللہ تعالیٰ:۔

غ: قولہٗ تعالیٰ:۔ اِذْ قَالَ الْحَوَارِیُّوْنَ یَا عِیْسٰی ابْنَ مَرْیَمَ ط

اے صاحب فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف (غ) فال طالع تیرے میں نکلا ہے۔ دلالت اس کی عورت کرنے پر ہے کر لے۔ تم کو فائدہ ہوگا۔ اور تمام مشکل کام تیرے لئے آسان ہوں گے۔ کہ جیسا لوہا داؤد پیغمبر کے ہاتھ میں نرم ہو جاتا ہے۔ اور روز چہار شنبہ کو اسرار ضمیر اپنے سے تم کو آگاہی ہو جاوے گی۔ اور جس چیز کی تم کو طلب ہے جلدی مل جائے گی۔ مگر بھید اپنا کسی سے نہ کہنا۔ اگر کوئی چیز غائب ہے۔ وہ بھی آ جاوے گی۔ اور ایک شخص زرد ریش میانہ قد۔ گندم رنگ، گردن کوتاہ سے خوف کرنا چاہیئے۔ تاکہ تیرے ساتھ مکر نہ کرے اور سفر کرنا بھی تیرے لئے مبارک ہے۔ اور ہمیشہ باوضو رہنا تیرا سب سے بہتر ہے۔ اور خدا کا ذکر کرنا اور رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود

بھیجنا اس فال سے تیرے واسطے اکسیر اعظم ہے۔ اور کہو انشاءاللہ تعالیٰ۔

ق: قولہٗ تعالیٰ: فَمَنْ کَانَ یَرْجُوْا لِقَآءَ رَبِّہٖ فَلْیَعْمَلْ عَمَلاً صَالِحاً ط

اے صاحبِ فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف (ف) فال تیری میں آیا ہے۔ عیش و عشرت خوشی اور دولت کی بشارت ہے۔ اور غائب تیرا آوے گا۔ جس کی خبر ایک مرد کامل دے گا۔ اور بیمار شفا پاوے گا۔ غم نہ کر۔ جلدی کام تیرے اس فال میں اچھے ہو جائیں گے۔ یکجہت اور ثابت قدم رہنا تیرے واسطے بہتر ہے۔ اور جو شخص تیرے ساتھ بدی کرے۔ عوض اس کے نیکی کرنا اجر اعظم تم کو ملے گا۔ بیس روز تک اپنے بھیدوں سے باخبر ہوگا۔ اور سفر کرنا تم کو اچھا نہیں۔ اور کہو انشاءاللہ تعالیٰ۔

ق: قولہٗ تعالیٰ:۔ فالقرآن کل مجیبوان جاءھم منذر منھم ما قال القرآن ھذا شیئٌ عجیب ج

اے صاحب فال جان اور معلوم کر کہ حرف (ق) فال تیری میں آیا ہے۔ اور دلالت کرتا ہے کہ تم کو خلائق میں قبولیت حاصل ہوگی۔ اور جو کوئی تم کو دیکھے گا۔ دوست رکھے گا۔ بقول ابن مسعود فخر رازی صاحب فال کو کہیں، فتوح حاصل ہوگی اور جو کوئی دیکھے گا۔ خوش ہوگا۔ اور امام جعفر صادق فرماتے ہیں۔ کہ صاحب فال کو سخاوت کرنی چاہیئے۔ کہ بہتری اسی میں ہے۔

اور کہو انشاء اللہ تعالیٰ:۔

ک : قولہٗ تعالیٰ: کَذٰلِکَ کِدۡنَا لِیُوۡسُفَ ط

اے صاحب فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف (ک) فال تیری میں آیا ہے۔ اس نیت میں پرہیز کرنی بہت بہتر ہے اور دشمنی کرنی بھی کسی کے ساتھ اچھی نہیں۔ حسن بصری فرماتے ہیں۔ کہ صاحبِ فال کو خرید و فروخت کرنا اور قرض دینا نہ چاہیئے کہ نفع نہ ہوگا۔ اگر صبر کرے تو مراد پاوے گا۔ اور کہو انشاء اللہ تعالیٰ:۔

لَ : قولہٗ تعالیٰ: اَللّٰہُ لَطِیۡفٌۢ بِعِبَادِہٖ یَرۡزُقُ مَنۡ یَّشَآءُ ط

اے صاحب فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف (لَ) فال تیری میں آیا ہے۔ جو دلالت کرتا ہے۔ کہ یہ فال نہایت نیک اور مبارک ہے۔ اور تمام کام تیرے حسبِ دلخواہ میسّر ہو جاویں گے اور طالع تیرے قوت پکڑ گئے ہیں۔ امام جعفر صادق فرماتے ہیں کہ صاحبِ فال کو مناسب ہے۔ کہ بے خوابی اختیار کرے تا دشمن اس کے دوست ہو جاویں۔ اور امام شریح فرماتے ہیں کہ صاحبِ فال جس کام کا ارادہ کرے گا آسان ہوگا۔ اور کہو انشاء اللہ تعالیٰ۔

مَ : قولہٗ تعالیٰ:۔ اِذَا الشَّمۡسُ کُوِّرَتۡ ۝ وَاِذَا النُّجُوۡمُ انۡکَدَرَتۡ ۝

اے صاحب فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف (مَ) فال تیری میں آیا ہے۔ دلالت کرتا ہے۔ ملامت پائیں نیت سے شیخ حسن بصری فرماتے ہیں۔ کہ صاحب فال کو چاہیئے۔ کہ کسی کے ساتھ شرکت و دعوٰی نہ کرے۔ اگر اپنی نیت سے درگزر نہ کرے گا۔ نقصان دیکھے گا۔ اور صبر کرے گا۔ راحت

پاوے گا۔ اور کہو۔ انشاء اللہ تعالےٰ۔

نٓ: قولہٗ تعالیٰ:۔ نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا یَسْطُرُوْنَ ط

اے خداوند فال جان اور آگاہ ہو۔ کہ حرف (ن) طالع تیرے میں آیا ہے۔ اس پر بشارت ہے کہ جو نیت تیرے دل کی ہے مبارک ہو۔ سرانجام ہو گا۔ اور عورتوں کے ساتھ مشورے نہ کر۔ اور نیت تیرے دل کی پوری ہو جائے کہ جملہ کام تیرے سرانجام ہو جاویں گے۔ امام جعفر صادقؒ فرماتے ہیں کہ نماز میں سستی نہ کرنی چاہیئے۔ رزق کا دروازہ تم پر کشادہ ہو جاوے گا۔ اور کہو انشاء اللہ تعالیٰ:

وٓ:۔ قولہٗ تعالیٰ: هَلْ جَزَاءُ الْاِحْسَانِ اِلَّا الْاِحْسَانُ ہ

اے صاحبِ فال جان اور معلوم کر کہ یہ فال حرف (و) طالع تیرے میں آیا ہے کہ یہ فال بے نیازی کی ہے۔ امام فخرالدین رازی فرماتے ہیں کہ صاحبِ فال بلا سے بے خوف ہو گا۔ اور مراد پاوے گا۔ اور شیخ حسن بصری فرماتے ہیں کہ آدمی کئی محتاج ہوں گے۔ اور منفعت پاویں گے۔ اور درمیان خلق کے تم کو مقبولیت ہوگی۔ کہو انشاء اللہ تعالیٰ

ہٓ: قولہٗ تعالیٰ:۔ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ بِیَدِكَ الْخَیْرُ ہ

اے صاحبِ فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف (ہ) طالع تیرے میں آیا ہے۔ اشارہ ہے کہ نہایت مبارک ہے۔ کہ تمام کاروبار تیرے بخوبی سرانجام ہو جاویں گے۔ اور کچھ فکر نہ کر کہ مراد تیری

حاصل ہوگی - اور اس نیت سے گزر نہ کرنا چاہیئے - امام فخرالدین رازی فرماتے ہیں کہ صاحبِ فال کو اپنی نیت کا ثمر مل جائے گا۔ اور کہو انشاء اللہ تعالیٰ :-

لا :- قولہٗ تعالیٰ : لَا تَسۡمَعُ بِيَوۡمِ الۡقِيٰمَةِ ط

اے صاحب فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف دل، فال تیری میں آیا ہے - اور دلالت کرتا ہے - کہ جس عمل اور شغل کے درپے ہے - اس کو چھوڑ دینا چاہیئے - کہ حاصل نہ ہوا اور ابن عباسؓ فرماتے ہیں - کہ اس کی نیت اور اندیشہ میں شروع ہونا اچھا ہے - ایسے کام سے پرہیز کرنی چاہیئے - اگر پرہیز نہ کرے گا زیان دیکھے گا - کہو انشاء اللہ تعالیٰ -

ی : قولہٗ تعالیٰ : لَا خَوۡفٌ عَلَيۡهِمۡ وَلَا هُمۡ يَحۡزَنُوۡنَ ط

اے صاحبِ فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف (ی) فال تیری میں آیا ہے - اس پر دلالت کرتا ہے کہ اس نیت میں تم کو بہت خوشی حاصل ہوگی - اور امام فخر رازی فرماتے ہیں کہ صاحبِ فال کو چاہیئے - کہ اس نیت سے درگزر نہ کرے کہ جلدی مراد حاصل ہوگی - اور کہو انشاء اللہ تعالیٰ :-

---

# معتبر ستاروں کے نام

آسمان پر ستارے تو بے شمار ہیں، لیکن ان کا حساب صرف اللہ تعالیٰ کو ہی ہے۔ چھوٹے سے چھوٹا ستارہ انگوٹھی کے نگینے کے برابر ہے۔ بڑے ستارے کا حساب ایک فرلانگ لگایا گیا ہے۔ معتبر ستارے سات ہیں۔ جو ایک ایک آسمان پر بادشاہ ہیں۔ ہر ایک کی بادشاہی کا حکم ایک گھنٹہ رہتا ہے۔ ان کی ساعت دیکھ کر نقش لکھے جاتے ہیں۔

(۱) مشتری (۲) زہرہ (۳) عطارد (۴) قمر (۵) شمس (۶) زحل (۷) مریخ

۱۔ مشتری، سعد اکبر ہے۔ ۲۔ زہرہ سعد اصغر ہے، ۳۔ زحل یہ نحس اکبر ہے۔ ۴۔ مریخ نحس اصغر ہے۔

مشتری، زہرہ، عطارد، قمر، شمس، ان کی ساعتوں میں الفت، محبوب کو اپنا بنانا، دشمن کو دوست بنانا، بھاگے ہوئے کو واپس بلانا، ظالم حاکم کو تابعدار بنانا اور بھی الفت کے نقش ان ساعتوں میں لکھے جاتے ہیں۔

زحل اور مریخ کی ساعتوں میں ہلاکت، دو دشمنوں میں جدائی زبان بندی، تیغ بندی، خواب بندی وغیرہ وغیرہ نقش یعنی بغض، ان کی ساعتوں میں لکھے جاتے ہیں۔ اب ان کا رنگ اور آسمانوں کا نقشہ دیکھیں صفحہ ۲۵ پر اور صفحہ ۲۶ پر ساعت نامہ لکھیں

# ستاروں کا رنگ اور آسمانوں کا نقشہ




۶

# ساعت نامہ

| شب و روز | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| شب شنبہ | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| روز شنبہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| شب یکشنبہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |
| روز یکشنبہ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| شب دوشنبہ | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| روز دوشنبہ | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| شب سہ شنبہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| روز سہ شنبہ | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| شب چہار شنبہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| روز چہار شنبہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |
| شب پنجشنبہ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| روز پنجشنبہ | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| شب جمعہ | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| روز جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |

# نام بروج

قرآنِ پاک میں اللہ تعالیٰ نے برجوں کے متعلق یوں فرمایا ہے فی السماء و البروج قسم ہے مجھ کو آسمان برجوں والوں کی۔ بزرگوں کا قول ہے۔ آسمان میں بارہ برج ہیں اور ہمیشہ گردش کرتے ہیں۔ ایک برج ایک ماہ چلتا ہے۔ ایک ماہ کے بعد وہ ختم ہوجاتا ہے۔ دوسرا شروع ہوتا ہے۔ ان کی شروع پندرہ تاریخوں میں محبت بھاگے ہوئے واپس بلانا، ظالم حاکم کو مہربان بنانا۔ دشمن کو دوست بنانا اسی قسم کے تیغ بندی زبان بندی، خواب بندی، نیند بندی اسی قسم کے اور بھی نقش لکھے جاتے ہیں۔ عامل کو ان کا خاص خیال رکھنا چاہیئے۔ ان کی پہچان کے بغیر نقش لکھنا بیکار ہے۔ کیونکہ بابا جی صاحب نے مجھے پہلے ہدایات کی تھی کہ برجوں کی پہچان کریں کہ کب شروع ہوتا ہے کب ختم ہوتا ہے نام یہ ہیں:۔

## بزبان ہندی

| حمل | ثور | جوزا | سرطان |
|---|---|---|---|
| اسد | میزان | عقرب | قوس |
| سنبلہ | جدی | دلو | حوت |

## پنجابی نام برج

| بیساکھ | جیٹھ | ہاڑ | ساون |
|---|---|---|---|
| بھادوں | اسوج | کاتک | مگھر |
| پوہ | ماگھ | پھاگن | چیت |

ان کی شکل بھی بیان کرنی ضروری تھی۔ لیکن کتاب طول پکڑتی ہے اس وجہ سے ان کی شکل نہیں بیان کی گئی ہے۔ صرف انسان کو انکا معلوم حال ہونا ضروری تھا۔ اسی طرح بارہ بارہ ماہ عربی (قمری) ہر ماہ میں دو تاریخیں نحس ہوتی ہیں۔ ان تاریخوں میں جو بیمار ہوتا ہے وہ شفا نہیں پاتا۔ جو پیدا ہوتا ہے وہ زندہ نہیں رہتا۔ جو درخت سوکھ جائے وہ پھر سبز نہیں ہوتا۔ جو انسان ان تاریخوں میں لڑائی کو جائے وہ فتح نہیں پاتا شکست کھا جاتا ہے۔

جو عامل ان تاریخوں کے بغیر معلوم حال کے نقش لکھتا ہے وہ کامیاب نہیں ہوتا۔ اس لئے عامل کو لازم ہے کہ ان تاریخوں کا خاص خیال رکھے نقشہ آپ کے سامنے موجود ہے۔

## عربی مہینوں میں نحس تاریخیں

| محرم | صفر | ربیع الاول | ربیع الثانی | جمادی الاول | جمادی الثانی |
|---|---|---|---|---|---|
| ایک، دو | ایک تا تین | دس تا پندرہ | بارہ، تیرہ | دس تا پندرہ | دس تا چودہ |
| **رجب** | **شعبان** | **رمضان** | **شوال** | **ذیعقد** | **ذوالحجہ** |
| بارہ، تیرہ | تین تا آٹھ | چھ تا آٹھ | دو، تین | تین تا بارہ | آٹھ تا بیس |

## عددی حروف نمبرا

| ا | ب | ت | ث | ج | ح | خ | د | ذ | ر | ز | س | ش | ص |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۳ | ۸ | ۶۰۰ | ۴ | ۷۰۰ | ۲۰۰ | ۷ | ۶۰ | ۳۰۰ | ۹۰ |
| ض | ط | ظ | ع | غ | ف | ک | ق | ل | م | ن | و | ہ | ی |
| ۸۰۰ | ۹ | ۹۰۰ | ۷۰ | ۱۰۰۰ | ۸۰ | ۲۰ | ۱۰۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ | ۶ | ۵ | ۱۰ |

## عددی حرف نمبر ۲ بحساب ابجد

ا ب ج د ہ و ز ح ط ی ک ل م ن س ع

۱ ۲ ۳ ۴ ۵ ۶ ۷ ۸ ۹ ۱۰ ۲۰ ۳۰ ۴۰ ۵۰ ۶۰ ۷۰

ف ص ق ر ش ت ث خ ذ

۸۰ ۹۰ ۱۰۰ ۲۰۰ ۳۰۰ ۴۰۰ ۵۰۰ ۶۰۰ ۷۰۰

ض ظ غ

۸۰۰ ۹۰۰ ۱۰۰۰

## مقرب ملائکہ کے نام کے عدد

| جبرائیلؑ | میکائیلؑ | اسرافیلؑ | عزرائیل |
| --- | --- | --- | --- |
| ۲۵۴ | ۱۱۰ | ۳۸۲ | ۳۱۰ |

## نام سورۂ قرآنی اوران کے عدد

| انا اعطینک | اذاجآء | فاتحہ | یٰسین | طٰہٰ |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| ۲۷۶۴ | ۶۰۹۳ | ۸۲۱۳ | ۴۴۰۰۰ | ۹۹۰۰۰ |

# دریافت حال مریض بغیر نبض کے

ایک دن میں نے باباجی سے دریافت حال کیا کہ بغیر نبض دیکھے مریضوں کا حال کس طرح دریافت کیا جاتا ہے۔ بعضے مریض ایسے دیکھنے میں آتے ہیں جن کو ظاہری مرض کوئی نہیں ہوتی لیکن مرض میں مبتلا ضرور ہوتے ہیں۔ آپ نے فرمایا کہ ایسی بھی امراض ہوتی ہیں جنکا جسم سے کوئی تعلق نہیں ہوتا لیکن صرف روحانی مرض ہے۔ انکا دریافت حال اس طرح کیا جاتا ہے۔ کہ مریض کا دوپٹہ لیں۔ اور اس کو گٹھوں سے ہن لیں۔ پھر اس آیت مبارک کو ایک بار پڑھ کر تین بار دم کریں۔ اور پھر اس کو ناپیں کہ کتنا کم ہے یا زیادہ ہے پھر اس کی کمی بیشی دیکھ کر روحانی علاج کریں۔ اگر مریض مرد ہو تو اس کے پیر کے انگوٹھے سے لے کر سر کے بالوں تک کچی تار سوت کی لے کر سات تاریں جمع کریں۔ اسی طرح پھر اس کو دم کیا جائے۔ پھر دیکھیں کہ کتنا کم یا زیادہ ہے۔ اگر ایک انگل کم ہو تو سایہ جن ہے۔ اگر دو انگل کم ہو تو جادو ہے۔ اگر تین انگل کم ہو تو سایہ پری ہے۔ اگر چار انگل کم ہو تو نظر بد ہے۔ اگر برابر ہی ہو کم و بیش نہیں تو جسمانی مرض ہے۔ آیت مبارک یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط عَزَمْتُ عَلَیْکُمْ یَا جَمِیْعَ اُحْضُرُا ھٰذِا مَا التَّوْرَاتَ اَخْبُرْنِیْ وَ الزَّبُوْرِ وَ الْفُرْقَانِ الْعَظِیْمِ ط وَ صَغَادَبُّ الْمَشْرِقِ وَ الْمَغْرِبِ ط

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ط قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ فَاخْتَرْ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ اَجْمَعِیْنَ ط

# دوسرا طریقہ

میں نے عرض کیا اگر اس سے بھی پوشیدہ مرض ہے۔ تو اس کا علاج کیا ہے۔ تو آپ نے ارشاد فرمایا۔ کہ مریض جس دن بیمار ہوا ہو تو اس دن کا دریافت حال کریں۔ اور ان کے برابر نقشہ دیکھ کر صدقہ ادا کریں۔ تو میں نے عرض کیا اگر مریض کے بیماری کا پہلا دن نامعلوم ہو تو پھر کیا کرنا چاہیئے؟ تو آپ نے فرمایا مریض کے نام کے عدد اور اس کی والدہ کے نام کے عدد نکال کر دونوں کو جمع کریں اور پھر سات پر تقسیم کریں۔ جو باقی بچے وہ دونوں پر تقسیم کریں۔ اگر ایک بچے تو شنبہ ہے۔ یعنی کہ ہفتہ۔ اگر دو بچیں تو یک شنبہ یعنی اتوار۔ اگر تین بچیں تو دوشنبہ یعنی سوموار۔ اگر چار بچیں تو سہ شنبہ یعنی منگل وار اگر پانچ بچیں تو چہار شنبہ یعنی بدھوار۔ اگر چھ بچیں تو پنجشنبہ یعنی جمعرات۔ اور اگر برابر ہو تو آدنی یعنی جمعہ ہے۔ ان ناموں کو یہاں ملا کر دریافت حال مرض کرے

| ۱۔ روز شنبہ ہفتہ | روز شنبہ جو کوئی بیمار ہو اس روز کا عامل زحل ہے۔ اور بیمار پر آٹھ دن بہت ہی گراں ہیں۔ بیماری |
|---|---|

اس کی غم یا نلخہ یا چشم کا زخم ہے۔ علامت: سر پھیرے گا۔ اور بدن کانپے گا۔ اور سارا جسم غاری ہو گا۔ اور تشنگی ہو گی۔ نیند کم آویگی۔ اور اگر لڑکا بیمار ہو تو تمام دن رات روئے گا۔ اور دودھ دیکھ کر منہ موڑے گا۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اس کی دودھ پلائی نے اس کو کسی غیر عورت کے سامنے دودھ پلایا ہے۔ بچے کو نظر ہو

گئی ہے۔ سات روز گراں ہیں۔ صدقہ ماش سیاہ سوا پاؤ اور جامہ سیاہ سوا گز اور تھوڑا لوہا محتاجوں کو دے۔ اور ایک تعویذ نظر بد کا لکھ کر گلے میں ڈالے۔ شب شنبہ کو اگر بیماری ہو تو بیماری اس کی سایہ پری کی ہے۔ صدقہ کسی جانور سیاہ رنگ اور چار گز کپڑا اور کپڑے کے ایک گوشے میں تھوڑے کوئلے اور ایک میں تھوڑا سا لوہا اور ایک طرف ہلدی اور ایک میں روٹی باندھ کر کسی کو دے اور ایک تعویذ نظر بد کا لکھ کر گلے میں ڈالے

| ۲۔ روز یک شنبہ (اتوار) | اس روز کا عامل آفتاب ہے۔ بیمار چودہ روز تک بہت علیل ہو گا۔ آخر صحت ہوگی۔ |
|---|---|

بیماری اس کی بہ سبب برہنہ ہونے کے یا باعث کھانے طعام سفید کے ہے۔ علامت اس کی یہ ہے کہ درد سر اور بدن اس کا گرم ہو گا اور تمام رات دن بے قرار ہو گا اور آنکھیں سرخ اور منہ زرد ہو گا۔ اور کسی سے بات نہ کرے گا۔ اور خواب میں ڈرے گا۔ چاول اور کپڑا بیمار کا پہنا ہوا یا سات روٹیاں تل سے چپڑ کر کسی محتاج کو دے۔ اگر شب یک شنبہ کو بیمار رہو۔ بیماری اس کی بسبب کالی پری یا کسی دیو کے ہے۔ علامت یہ ہے کہ بدن سست ہو گا۔ اور خواب میں ڈرے گا۔ اور دیکھے گا کہ کوئی شخص اس کے سامنے کھڑا ہے۔ اور کسی سے بات نہ کرے گا۔ صدقہ: سوا گز کپڑا زرد رنگ۔ اور ہلدی زردہ چاول پکا کر دیوے۔

۳- روز دوشنبہ سوموار | اگر کوئی شخص بیمار ہو اس دن تو بت بیمار کی ہے بیمار پر پندرہ روز بیمار ہیں۔ بیماری اس کی بسبب نظر چیل یا کوا یا پری یا کھانے سفید کے ہے۔ علامت اس کی یہ ہے۔ درد سر اور سستی جگر اور تمام بدن میں درد اور اگر بچہ بیمار ہو۔ ام الصبیان ہے۔ ام الصبیان نام ایک دیونی کا ہے کہ لڑکے کو دودھ پلاتی جاتی ہے۔ اس سبب سے لڑکا کسی عورت کا دودھ نہیں پیتا۔ یہاں تک کہ ہلاک ہو جاتا ہے۔ صدقہ ہلدی اور سندھور لڑکے کے سر پہ لگائی جاوے۔ چوراہے پر ایک مرغی سفید تل سوا پاؤ۔ ایک مرغ سفید اور تھوڑا سا تیل سوا ماشہ چاندی محتاجوں کو دے۔

۴- شنبہ منگل وار | اگر کوئی شخص بیمار ہو اس روز مریخ ہے۔ بیمار پہ دس دن گراں ہیں۔ بیماری اس کی بہ سبب دیو کے ہے اور اس کے گھر میں آسیب ہے۔ یا اس کے گھر میں کوئی درخت ہے کہ اس پر کوئی آسیب ہے۔ اس کی نظر لگی ہے۔ علامت: جاگنے سے ناف اور شکم میں درد معلوم ہوتا ہے۔ اور تمام بدن کانپتا معلوم ہوتا ہے۔ اور نیند نہیں آتی۔ صدقہ سوا گز کپڑا سرخ رنگ اور مسور سرخ اور برنج اور کنجد اور چند گل انار۔ اور ایک کپڑا مریض کے بدن کا اور سیر آرد گندم، اور گھی سوا سیر ایک مرغ سرخ مریض کو دکھا کر مستحق کو دے۔ اگر لڑکا بیمار ہو تو نظر ڈائن اور بدنظر لگی ہے۔ صدقہ:۔ شیر اور برنج پکا کر کپڑا سرخ ہمراہ شیر برنج کے رکھے۔ اور کسی محتاج کو دے۔ اگر

عورت حاملہ ہووے - بیماری اس کی سبب سے ہے - کہ رات کو کسی
ضرورت کے واسطے اٹھی تھی - اس وقت دیو کھڑا تھا - اس کی نظر پڑی
اور ڈر گئی - علامت :- درد شکم، پیشاب میں بدبو اور سوتے میں
ڈرے - تمام بدن میں کانٹے چبھیں - صدقہ :- ایک بچہ کبوتر سیاہ
کا ذبح کرکے خون اس کا ناخنوں پہ لگائے اور گرم پانی سے دھوئے
اور اس پانی کو چولہے میں ڈالے - شب سہ شنبہ کو اگر بیمار ہو تو
بیماری اس کی بہ سبب خوف یا سردی یا نظر دیو پری کے ہے - تھوڑی
اجوائن کھائے - صدقہ جامہ سفید یا سیاہ اور ایک مرغ اور
سوا ماشہ چاندی کسی کو دے

| ۵ - چہار شنبہ بدھوار | اگر اس روز کو بیمار ہو - اس روز عطارد ہے - بیمار کر پندرہ روز گراں ہیں - بیماری اس کی اس |
|---|---|

سبب سے ہے کہ کسی بزرگ کی نذر مانی تھی - اور ادا نہیں ہوئی - یا
اگر کوئی رنج دل میں ہے - علامت : دردِ سر، سینہ و لپشت، صدقہ:
روغن والی روٹی پکا کر چار گز کپڑا اور تھوڑی سی چاندی ایک
انڈا مرغی کا اور ایک مرغ سفید اور اگر ممکن ہو تو سوا پاؤ گوشت
چیلوں کو دے - سوا پاؤ چاول اور سوا پاؤ تل سیاہ محتاجوں کو دے
اگر لڑکا بیمار ہو تو اس کی دودھ پلانے والی نے ایک عورت کے
سامنے دودھ پلایا ہے - علامت یہ ہے کہ لڑکا دودھ نہ پیئے
اور سست رہے - صدقہ :- ایک چراغ آٹے کا چار رویہ بنائے
اور گھی ڈال کر چاروں طرف اس کی بتی جلا دے اور میں ڈالے
اور نمک اور موٹھ اور برنج محتاجوں کو دے - اگر شب چہار شنبہ

کو بیمار ہو۔ بیماری اس کی بہ سبب غم کے ہے۔

صدقہ: سوا پاؤ برنج۔ ایک مرغ اور کپڑا مریض کے بدن کا اور سوا پاؤ کی دو روٹیاں کسی محتاج کو دے۔

| روز پنج شنبہ جمعرات | اگر اس روز کو بیمار ہو تو یہ روز مشتری ہے۔ مریض پر دس روز گراں ہیں بیماری اس کی اس سبب سے ہے |
|---|---|

کہ کسی روز برہنہ غسل کیا۔ ننگا بدن کسی پری کو اچھا معلوم ہوا یا آدھی رات کو پانی پینے یا پیشاب وغیرہ کو اٹھا ہے اور نظر پری کی پڑی ہے۔ علامت اس کی یہ ہے کہ درد سر اور درد ناف رہے اور سوتے میں ڈرے اور آنکھ خراب ہوتی جاوے۔

صدقہ: سرخ مرغ اور جامہ زرد۔ تل سرخ و سیاہ اور تھوڑی مہندی کی پتی اور سوا پاؤ گندم اور تھوڑی چاندی صدقہ دو۔

اگر لڑکا بیمار ہے۔ ام الصبیان نے دودھ پلایا ہے۔

علامت یہ ہے۔ کہ بچہ اپنی ماں کا دودھ نہیں پیتا۔ اگر کچھ پیتا ہے تو فوراً قے کر دیتا ہے۔ اور لحظہ بہ لحظہ رنگ سبز اور زرد ہوا جاتا ہے۔ اور گھڑی گھڑی لاغر ہوتا جاتا ہے۔

صدقہ: ایک چراغ جَو کے آٹے کا بناوے اور چار طرف اس کے بتی جلاوے۔ پھر لیکا کر مریض کو دکھا کر دریا میں چھوڑ دے۔

شب پنج شنبہ کو اگر بیمار ہووے۔ سبب اس کا شر دیو یا پری ہے کہ رات کو چلتے وقت کسی پری کو رفتار اچھی معلوم ہوئی۔

علامت: اعضا شکنی اور سستی بدن اور پیڑوں میں درد ہو۔

صدقہ: ایک سیاہ بکری کا بچہ، آردِ جو سوا سیر، نمک و تل کا تیل

سوا چھٹانک کسی محتاج کو دیوے۔

**۷۔ آدنی جمعہ** اس روز کو بیمار ہو۔ اس روز زہرہ ہے۔ بیمار پر گیارہ روز شدت کے ہیں۔ اس کی بیماری کا سبب غلبہ خود کے ہے یا کسی جگہ خود بخود گر پڑا ہے۔ وہاں جن تھا۔ اس کا دھکا لگا ہے۔ علامت: کاہلی بدن اور سردرد ہووے اور خواب میں ڈرے اور آنکھیں سرخ ہو جاویں۔

صدقہ: خاک چوراہے کی یا خاک مرگھٹ کی لے کر سفید بکرے کے خون میں تر کرکے اور ایک چراغ ماش کے آٹے کا بناوے اور تھوڑا سا سندھور اور تھوڑی سی ہلدی لے کر ان سب چیزوں کو ایک سیاہ کپڑے میں باندھے۔ اور کوری ہانڈی میں رکھ کر دریا میں ڈالے اور ایک روٹی سوا پاؤ آٹے کی پکا کر روغن زرد (گھی) شکر سوا پاؤ رکھ کر تھوڑی چاندی اور سوا گز کپڑا سفید کسی کو دے۔ اگر لڑکا بیمار ہووے۔ اس کو صدقہ دیو یا پری یا کھانے دودھ چاول یا نہاتے کے سبب ہے۔

علامت: دردسر یا زانو۔ اور آنکھوں سے پانی جاری ہو گا اور چہرہ زرد ہو گا۔ دودھ نہ پیئے گا۔ کوے یا مرغ کی دم کے بال لے کر جلاوے۔ اور دھواں اس کا بدن پر پہنچاوے اور کھیر پکا کر محتاج کو دے۔

شب جمعہ کو اگر بیمار ہو تو بیماری اس کا صدمہ یا دیو یا پری ہے۔ صدقہ: روغن کنجد (تل کا تیل) دال ماش دال نخود دال مسور یا کوئی جانور سفید یا سیاہ، قدرے چاندی، اگر ممکن نہ ہو تو ایک روٹی ڈھائی پاؤ

پاؤ کی روغن گاؤ سے تر کر کے سفید شکر ڈال کر اور کپڑا سفید اور ایک انڈا مرغی کا اور ایک کوزہ تازہ پانی کا کسی محتاج کو دو۔

# نقش پر کرنے کا طریقہ

ایک دن کا ذکر ہے۔ کہ میں نے باباجی سے دریافت کیا۔ کہ بعض نقش لکھے جاتے ہیں۔ لیکن ان کا اثر نہیں ہوتا۔ تو آپ نے ارشاد فرمایا۔ وہ غلط طریقہ سے پُر کئے جاتے ہیں تو میں نے عرض کیا۔ صحیح طریقہ کیا ہے۔ آپ نے فرمایا۔ کہ ہندسوں کا نقش اس طریقہ پر پُر کریں۔ اور لفظوں کا نقش اس طریقہ سے پُر کریں۔ اور لفظوں کا نقش اس طریقہ سے پُر کیا جائے۔ جس کے عدد کم ہوں۔ اس کو پہلے لکھیں۔ اور جس کے زیادہ ہوں اس کو بعد میں لکھیں۔ دونوں نقش دیکھیں۔

## صحیح طریقہ نمبر ۱

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۶ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

# صحیح طریقہ نمبر ۲

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| و | ا | ی |
| ح | ہ | ج |
| ب | ط | د |

عامل کو لازم ہے کہ ان نقشوں کا خیال رکھیں۔ جس طریقہ سے یہ نقش پُر کیا گیا ہے۔ اسی نقشہ پر کریں۔ جیسے ا نمبر ۱۔ ب نمبر ۲۔ ج نمبر ۳ د نمبر ۴۔ ہ نمبر ۵۔ و نمبر ۶۔ ح نمبر ۸۔ ط نمبر ۹۔ ی نمبر ۱۰۔ اسی طریقہ سے ہندسوں کا نقش بھی پر ہوتا ہے۔

جو بزرگوں کے نام کا نقش ہوتا ہے۔ اس کو ان کی بزرگی کے انداز سے پُر کیا جاتا ہے۔ یعنی اللہ کا نام پہلے اور محمدؐ کا نام بعد اسی طرح حضرت علی رضؓ کرم اللہ وجہہ، حضرت صدیق اکبر رضؓ، حضرت عثمان رضؓ غنی۔ حضرت عمر فاروق رضؓ خطاب۔ یہ طریقہ یاد رکھیں۔ اور بزرگوں کی شان کے مطابق نام لکھے جائیں۔ میں امید کرتا ہوں انشاء اللہ ہمارے نقشوں کا تجربہ کبھی خام نہیں جاتا۔ میں آج سے پندرہ سال پہلے سے تجربہ کر رہا ہوں:۔

## چور پکڑنے کا طریقہ

میں نے عرض کیا بابا جی! بعض لوگ دوسروں کا مال چُرا کر لے

جانتے ہیں۔ لیکن دریافت حال نہیں ہوسکتا۔ یہ کونسا طریقہ ہے کہ چوروں کا دریافت حال کیا جائے۔ آپ نے ارشاد فرمایا یہ بہت سے طریقے ہیں۔ میں نے عرض کیا آسان آسان طریقے ارشاد فرمائیں۔ تو آپ نے فرمایا جس جگہ سے مال چوری ہوا ہو اسی جگہ عامل کو لازم ہے کہ سات بار بلند آواز سے آذان پڑھے۔ اور امید ہے انشاء اللہ مال فوراً مل جائے گا اگر ملے نہ تو صحیح پتہ ضرور چل جاتا ہے۔

**دوسرا طریقہ:۔** عامل کو لازم ہے۔ ایک صاف ستھرا لوٹا لے کر سامنے ایک سائل کو بٹھا لے اور لوٹے کے گلے کو دونوں شہادت کی انگلیوں سے پکڑ کر اٹھا لیں۔ اور سورہ یٰسین پڑھنا شروع کرے پہلی مبین پر پہنچتے ہی لوٹا گھوم جائے گا۔ چور کا نام لکھ کر اس لوٹے میں ڈال لیں۔ جن جن آدمیوں پر شبہ ہو ان کے علیحدہ علیحدہ نام لکھ کر پہلے ہی پاس رکھیں۔ اور بار بار سورۃ تلاوت کرتا جائے ناموں کو ڈالتا جائے۔ حتیٰ کہ جو چور ہے اس کے نام پر لوٹا ضرور گھومے گا۔ لیکن شرط یہ ہے عامل کو یٰسین کا عمل ہونا چاہیئے۔ عمل کا طریقہ یہ ہے بعد نماز عشاء پاک صاف کپڑے پہن کر اور خوشبو وغیرہ لگا کر مسند پر بیٹھ جائیں۔ اول آخر درود شریف پڑھ کر سورۃ یٰسین کو شروع کر کے دوسری مبین پر ختم کرے اور دوبارہ شروع سے شروع کر کے تیسری مبین پر ختم کرے اور پھر شروع سے شروع کر کے چوتھی مبین پر ختم کرے۔ علیٰ ہذا القیاس ساتویں مبین تک اسی طرح پڑھے اور اسی طریقہ سے تین بار پوری سورۃ تلاوت کی جائے اکیس دن تک بلا ناغہ چلہ کیا جاتا ہے۔ لیکن دوران چلہ میں کسی قسم کا کوئی

خطرہ نہیں ہے۔ صرف پرہیز کی ضرورت ہے۔
تیسرا طریقہ:۔ عامل کو لازم ہے کہ پہلے سائل سے وضو کروا لے۔ پھر سائل درود شریف پڑھ کر آنکھیں بند کر اور جن پر شبہ ہو ان کا دل میں تصور کرے ان لفظوں کے خاکہ پر شہادت کی انگلی رکھیں جس سبق پر انگل پڑے اس کا احوال دیکھ لیں کہ چور کون ہے۔

| ح ل | ط ن | د س |
|---|---|---|
| ی ح | ا د | لا ز |
| م ج | ب ک | ج م |

(۱) د س :۔ سفید یا سیاہ رنگ کا آدمی ہے۔ وہ تمہارا دشمن ہے یا تمہارے دشمن کا نوکر ہے۔ پست قد، لب باریک، اس کا مکان پورب کی طرف ہے۔ مگر چور پھر آئے گا۔ اور تمہارا مال مل جائے گا۔
(۲) ط ن : چور کا رنگ گندمی ہے۔ قدم راست پر نشان ہے۔ چور دکن کی طرف گیا ہے۔ چور کو پکڑنا اور مال ملنا مشکل ہے۔
(۳) ح ل : چور کا رنگ سیاہ اور پیشانی پر نشان ہے۔ اس کا گھر جنوب کی طرف ہے اور جنوب کی طرف ہی بھاگا۔ ہے۔ خوب تلاش کرو۔ مل جائے گا۔
۴۔ ی ح :۔ چور کا رنگ زرد ہے۔ اس کے دائیں یا بائیں بازو پر نشان ہے۔ وہ تمہارا محبوب ہے۔
۵۔ م ج : چور کا رنگ گندمی ہے۔ داہنے پاؤں پر نشان ہے۔

تلاش کرو۔ مال مل جاوے گا

(۶) لا ز: چور مرد ہے۔ جس کا رنگ سیاہ ہے۔ وہ خود تمہارا دشمن ہے۔ اور تمہارے دشمن کا دوست ہے۔ محلے والوں سے مل کر کوشش کرو۔ چوری مل جاوے گی۔ مگر مال نہیں ملے گا۔

(۷) ج م:۔ چور مرد ہے۔ اور رنگ اس کا گندمی ہے۔ مال ملنے کی امید نہیں۔

(۸) ب۔ ک: چور عورت ہے۔ جس کا رنگ زرد ہے۔ منہ زیادہ چوڑا ہے۔ قد بڑا۔ داہنے ہاتھ پر زخم یا داغ ہے۔ مگر وہ واپس آئے گا۔ چور بیگانہ نہیں۔ گم شدہ مال مل جائے گا۔ ضرور تلاش کرو۔

۹۔ ل د: چور کے بدن کا رنگ زرد ہے۔ پست قد اور موٹا ہے۔ اس کے بائیں پاؤں پر نشان ہے۔ کوشش کرو گیا ہوا مال مل جائے گا۔

دیگر طریقہ:۔ جس چور کا پتہ نہ چلے تو عامل کو لازم ہے کہ پاک صاف کپڑے پہن کر بعد نماز عشاء دو رکعت نماز ادا کرے جو پہلی رکعت میں بعد الحمد شریف سورۃ الشمس سات بار پڑھے اور دوسری رکعت میں سورۃ واللیل سات بار پڑھے اور بعد سلام کے ایک سو ایک بار درود شریف پڑھے اور اس نقش کو لکھ کر سرہانے کے نیچے رکھ کر سو رہے تو چور کو خواب میں دیکھے گا اور پہچان بھی لے گا۔ کہ چور کون ہے۔

نقش مبارک اگلے صفحہ ہے

۷۸۶

| ص | ر | ل | و |
|---|---|---|---|
| ۱۰ | ص | م | ل |
| ل | ک | ص | م |
| م | ل | ا | ص |

دیگر:- پانی پینے کا ایک پاک و صاف کٹورا لے کر اس کے درمیان یہ لکھیں۔ بِسمِ اللّٰہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیمِ ٥
والطور و کتاب مسطور فی رزق منشور والبیت المعمور والسقف المرفوع والبحر المسجور
ان عذاب ربک لواقع (سورہ طور پارہ ۲۷)
چاندی کی دو انگوٹھیاں لے کر اس کٹورا میں ڈالیں۔ پھر کٹورا کی پیشانی پر یہ نقش تحریر کریں۔ اور جوار، مکی یا چنے کے دانے ایک مٹھی لے کر مارتے جائیں۔ تو چور کے نام پر کٹورا گھومے گا۔ جن جن لوگوں پر چوری کا شبہ ہو۔ ان کو ارد گرد بٹھا لیں۔ چور کی طرف خود بخود کٹورا گھوم جائے گا۔ اگر شبہ والے آدمی موجود نہ ہوں تو ان کے نام کاغذ پر لکھ کر ایک ایک نام کٹورا میں ڈالتے جائیں تو سورۃ یٰسین پڑھتے جائیں۔ جب چور کا نام آئے گا۔ تو کٹورا ضرور گھومے گا۔ انشاء اللہ

نقش مبارکہ اگلے صفحہ پر دیکھیں




# بے اولاد عورتوں کی بیماری اور علاج

ایک دن میں نے باباجی کی خدمت میں عرض کیا۔ کہ بعضے مریض دیکھنے میں آئے ہیں۔ کہ صحت تو اچھی معلوم ہوتی ہے۔ اور اولاد نہیں ہوتی۔ تو باباجی صاحب نے فرمایا کہ میں نے بھی یہ بات اپنے پیر صاحب سے دریافت کی تھی۔ انہوں نے فرمایا کہ میں نے اپنے پیر سے سنا ہے۔ کہ ایک دن حضرت سلیمان علیہ السلام تخت پر بیٹھے ہوئے تھے۔ بہت سی عورتیں بے اولاد حضرت کے دربار میں حاضر ہوئیں۔ تو عرض کیا۔ حضرت ہمارے ہاں اولاد پیدا نہیں ہوتی تو حضرت نے فرمایا اب ٹھہر جاؤ۔ پریوں کو بلاتا ہوں۔ اور دریافت حال مرض کرتا ہوں۔ تو پھر آپ کو بتاتا ہوں حضرت سلیمان علیہ السلام نے پریوں کو طلب کیا۔ اور بے اولاد عورتوں کا حال دریافت کیا۔ تو پریوں نے عرض کی کہ حضرت سات مرض رحم میں ہوتی ہیں۔ جس کی وجہ سے اولاد پیدا نہیں ہو سکتی۔ تو حضرت نے فرمایا۔ کہ مرض بھی بتاؤ۔ اور ساتھ ساتھ علاج بھی بتاؤ

تو پریوں نے عرض کی آپ سنو۔ مرض یہ ہیں

۱۔ یہ کہ عورت کا رحم بھرا ہوا ہوتا ہے۔ اس واسطے نطفہ اپنی جگہ پر نہیں جاتا۔

۲۔ رحم میں ہوا بھری ہوئی ہے۔ تخم کو اپنی جگہ پر جانے کا راستہ نہیں ملتا۔

۳۔ یہ کہ رحم کے منہ میں گوشت زیادہ ہونے کی وجہ سے رحم کا منہ بند ہو جاتا ہے۔ اس لئے تخم اندر نہیں جا سکتا۔

۴۔ یہ کہ رحم میں کیڑے پڑے ہوتے ہیں۔ وہ تخم نگل جاتے ہیں۔

۵۔ یہ کہ رحم میں گرمی ہوتی ہے۔ اس لئے خون میں مل جاتا ہے۔ تخم اس لئے نہیں ٹھہرتا۔

۶۔ یہ کہ رحم میں سردی ہوتی ہے۔ اس لئے تخم پختہ نہیں ہوتا۔

۷۔ یہ کہ عورت کو آسیب دیو یا پری ہوتا ہے۔ وہ تخم کو مارتا ہے۔

# شناخت

کہ جس وقت آدمی عورت سے مجامعت کرتا ہے۔ اگر عورت کا سر درد کرے، رحم بھرا ہوتا ہے۔ اگر اس وقت منہ کانپے تو معلوم کرنا چاہیئے۔ کہ رحم میں ہوا بھری ہوتی ہے۔ اگر اس وقت ہڈیاں درد کریں تو معلوم کرنا چاہیئے۔ کہ رحم میں گوشت زیادہ ہے۔ اگر پاؤں کی پنڈلیاں درد کریں تو رحم میں کیڑے پڑے ہوئے ہیں۔

اگر کسی جگہ درد نہ ہو تو دیو یا پری کا آسیب ہو گا۔
اگر رحم کا منہ الٹا ہوا ہو تو وافر پہیہ زہرہ مرغابی دونوں کو ایک جگہ ملائیں۔ اور شافہ بنا کر تین روز تک شافہ کریں اور پھر خاوند کے پاس عورت جائے تو فرزند پیدا ہو گا۔
اگر رحم میں ہوا بھری ہو۔ تو انگوزہ یعنی ہینگ خالص تلوں کے تیل میں ملا کر حیض کے بعد تین روز تک شافہ کریں۔ حمل ٹھہر جائے گا۔
اگر رحم کا گوشت زیادہ ہو تو زیرہ سفید اور ہاتھی کے ناخن روغن زرد میں ملا کر بعد حیض کے تین روز شافہ کریں۔ حمل ہو گا۔
اگر رحم میں کیڑے پڑے ہوں تو صابن کا پانی اور سبجی ہلیلہ کا حیض کے بعد ۲ دن تک شافہ کریں۔

اگر آسیب دیو پری کا ہو تو تعویذ مشک و زعفران اور گلاب سے لکھ کر عقیمہ (بانجھ) کی کمر میں باندھے۔ خدا تعالےٰ کے حکم سے حمل ہو گا۔ اور فرزند نرینہ پیدا ہو گا۔ بعد اس کے بابا جی صاحب نے بسم اللہ کا نقش پُر کرنے کی ہدایت کی جس کو اس طریقہ سے پُر کیا جاتا ہے۔ عامل کو لازم ہے۔ پاک صاف ہو کر اس نقش کو لکھیں۔ اور ہر لکیر پر ایک بار بسم اللہ شریف لکھتے ہوئے تین بار بسم اللہ شریف پڑھی جائے۔ اس نقش کو لکھ کر جب عورت حیض کے بعد پاک ہو تو ہر روز ایک نقش پلایا جائے ہر ماہ کے بعد سات نقش پلائے جائیں۔ اسی طرح چھ ماہ عمل کریں تو انشاءاللہ اولاد پیدا ہو گی۔ اور اس نقش کی اور بہت سی خوبیاں ہیں

اگر کوئی آدمی بے روزگار ہو۔ اس کو دائیں بازو پر باندھیں تو باروزگار ہوگا۔

اگر کوئی آدمی باروزگار ہے اور کمائی میں برکت نہیں۔ تو ایک نقش اپنے پاس رکھے اور دوسرا نقش جہاں پیسے رکھتا ہو وہاں رکھے

اگر کسی آدمی کی فصل خراب ہو جاتی ہو اور طرح طرح کی بیماری لگ جاتی ہو تو اس نقش کو لکھ کر فصل بیجنے کے فوراً بعد روئی میں لپیٹ کر فصل کے درمیان دفن کرے۔ امید ہے انشاء اللہ فصل کو کوئی بیماری نہ آئے گی۔

اگر کسی دوکاندار کی دوکان میں بکری کی کمی ہو تو وہ شخص اس نقش کو لکھ کر اپنے دائیں بازو پر باندھے اور دوسرے کو گلے میں رکھے۔ تو انشاء اللہ اس کی برکت سے بہت سے گاہک آئیں گے۔ نقش مکرم یہ ہے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۷۸۶ | ۷۸۶ | ۷۸۶ |
| ۷۸۶ | ۷۸۶ | ۷۸۶ |
| ۷۸۶ | ۷۸۶ | ۷۸۶ |

# نقش برائے احتلام

جس آدمی کو ہر روز احتلام ہو جاتا ہو۔ لیکن وہ نہیں جانتا کہ کونسی وجہ ہے۔ تو اس نقش کو لکھ کر صبح و شام پانی میں گھول کر استعمال کریں۔ نقش لکھنے کا طریقہ یہ ہے۔ کہ پاک و صاف ہو کر ہر لکیر پر بسم اللہ پڑھی جائے ۔ اور ہر عدد پر بسم اللہ پڑھی جائے۔ اس کا لکھنا مشکل ہے لیکن یہ اندازہ کر لیں۔ کہ اس نقش میں کون کون سے بزرگوں کے نام بلند ہیں۔ اور کن کے چھوٹا درجہ رکھتے ہیں۔ اسی ترکیب سے اس کو پڑھ کیا جاتا ہے۔ لیکن باوضو بعد نماز مصلے پر ہی بیٹھ کر لکھا جاتا کسی اور جگہ پر لکھنا ناممکن ہے۔ نقش یہ ہے

۷۸۶

| بِسْمِ اللّٰہِ | الرَّجِیْمِ | مِنَ الشَّیْطٰنِ | اَعُوْذُ بِاللّٰہِ |
|---|---|---|---|
| یا علیؓ | یا محمدؐ | یا اللّٰہُ | الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ |
| یا عمر | یا عمر | یا عثمان | یا صدیقؓ |
| | | | |

# نقش برائے مرگی

عامل کو لازم ہے کہ اس نقش کو بھی احترام سے نقش کے مطابق لکھیں. جو

ہدایتیں اُن کی ہیں وہی ہدایت اس کی ہے:
نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| نون | حٰم | طٰس | عٓسٓق طٰسٓم |
| --- | --- | --- | --- |
| رحمان | نافع | کافی الملک | احد الملائک |
| کفیل | اللہ | رب الملک | محمد ابوبکر |
| ص نام | المص | طٰس | حٰم عٓسٓق |

## نقش برائے بچہ آسانی سے پیدا ہو

جناب محمد باقر صلوٰۃ اللہ فرماتے ہیں جب عورت کو دردِ زہ شروع ہو تو عامل کو لازم ہے کہ اس نقش کو لکھ کر عورت کے پیٹ پر باندھے اور ایک کھول کر پلائیں۔
نقش مبارک یہ ہے

۷۸۶

| | |
| --- | --- |
| اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط | بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ |
| صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْهِمْ وَلَا الضَّالِّیْنَ | مٰلِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَ اِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ |

اس نقش کو زعفران سے لکھا جائے

# نقش برائے لڑکا پیدا ہو

جس عورت کے لڑکیاں ہی پیدا ہوتی ہوں تو عامل کو لازم ہے۔ سات تار نیلے رنگ کا دھاگہ لے کر مریضہ سے لے کر بالوں تک لمبا ناپے۔ اور سورۃ الرحمٰن کو پڑھنا شروع کرے اور ہر آیت فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰن ہ پر دم کر کے پھونک مارے اور گرہ دے دو۔ اسی طرح اس سورۃ میں اکتیس ۳۱ بار یہ آیت آتی ہے۔ اتنی ہی گرہ دے دو۔ اور پھر ایک بار پوری سورۃ پڑھ کر دھاگے پر دم کریں اور حاملہ کی کمر میں باندھ دیں۔ انشاء اللہ لڑکا ہی پیدا ہوگا۔ دوسرا طریقہ یہ ہے۔

**دوسرا طریقہ:** اس نقش کو لکھ کر ایک مرد کو کھلائیں اور ایک عورت کو کھلائیں۔ یہ عمل چالیس دن تک جاری رکھیں۔ امید ہے اس سے بھی پیدائش میں تبدیلی ہو جاتی ہے:۔

نقش مبارک یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۴۴ | ۴۷ | ۱ |
| ۴۶ | ۲ | ۷ | ۴۵ |
| ۳ | ۴۹ | ۴۲ | ۶ |
| ۴۳ | ۵ | ۴ | ۴۸ |

# نقش برائے فتحنامہ

یہ نقش سورۃ طٰہٰ کا ہے۔ جو چاہے کہ میں دنیا کی نظروں میں مقبول ہوں اور دشمنوں سے نجات چاہوں تو ہر میدان میں مجھے فتح ہو تو اس نقش کو لکھ کر دائیں بازو پر باندھیں تو امید ہے انشاء اللہ وہ دنیا کی نظروں میں مقبول ہوگا۔

نقش مکرم یہ ہے:

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| احمد ۹۹ | لا الہٰ ۹۹ | حبیب ۹۹ |
| رحیم ۹۹ | نذیر ۹۹ | ملائک ۹۹ |
| بشیر ۹۹ | عزیز ۹۹ | منیر ۹۹ |

# نقش برائے زیادتی علم

یہ نقش بھی سورہ طٰہٰ کا ہی ہے۔ جس بچے کو علم نہ آتا ہو۔ اور علم پڑھنے سے جی چراتا ہو۔ تو عامل کو لازم ہے۔ اس نقش کو زعفران سے لکھے اور بچے کو گھول کر پلائے تو اسی طرح دو ہفتے تک یہ عمل کرے۔

اور گلے میں ڈالیں

نقش مبارک ص۵۱ پر ہے

نقش مکرم یہ ہے :۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| رَبِّ اشْرَحْ | لِیْ صَدْرِیْ | وَیَسِّرْ لِیْ |
| اَمْرِیْ | وَاحْلُلْ | عُقْدَۃً |
| مِّنْ لِّسَانِیْ | یَفْقَہُوْا | قَوْلِیْ |

# نظر بد کیلئے

عامل کو لازم ہے۔ اس نقش کو لکھ کر جس کو نظر بد لگی ہوئی ہو گھول کر پلائیں۔ تو امید ہے انشاء اللہ نظر جاتی رہے گی :۔

نقش یہ ہے :۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۸۲۰۵ | ۸۲۰۶ | ۸۲۰۷ |
| ۸۲۰۸ | ۸۲۰۹ | ۸۲۱۰ |
| ۸۲۱۱ | ۸۲۱۲ | ۸۲۱۳ |

# نقش برائے اٹھرا ہر قسم

یہ نقش اٹھرا کا نہایت مجرب ہے۔ عامل کو لازم ہے اس نقش کو لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالیں اور ایک نقش سورۃ فاتحہ کا لکھ کر ایک

بوتل میں سات نلکوں کا پانی جمع کریں اور سات سات بار سورۃ فاتحہ پڑھ کر اس پانی کو دم کریں۔ اور اکتالیس دن تک بچے کو پلاتے رہیں۔ جب پانی کم ہو تو پھر صرف ایک ہی نلکے کا ڈالا جائے۔ شرط یہ ہے کہ پانی ختم ہونے لگے تو اور ڈال لیں :۔

نقش یہ ہے ۷۸۶

سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ الرَّحِیْمِ ۝

سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ الرَّحِیْمِ ۝

سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ الرَّحِیْمِ ۝

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ۝

صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ

# دیگر برائے اٹھراء

یہ دونوں نقش سورۃ فاتحہ (الحمد شریف) کے ہیں۔ اور دونوں کی خاصیت برابر ایک ہی ہے۔ اس کو درد شکم درد جگر کے لئے بھی استعمال کیا جاتا ہے لیکن درد جگر کے لئے اس کو زعفران سے لکھا جاتا ہے۔ جس کے گھر میں جن وغیرہ روڑے چلاتے ہوں۔ یعنی اینٹیں کنکر وغیرہ مارتے ہوں تو اس کو لکھ کر چاروں کونوں اور دیواروں میں لگا دیں۔ انشاء اللہ یہ حرکت بند ہو جائے گی۔

اگر کوئی مریض صحتیاب نہ ہوتا ہو اور اس کو سب نے لاعلاج کر دیا ہے

تو اس نقش کو روزانہ گھول کر پینا صحت کی نشانی ہے۔ اگر کوئی عورت اٹھرا کی مرض میں مبتلا ہے۔ اس کو صبح شام پلانا صحت کی نشانی ہے

۷۸۶

| الرحیم | الرحمٰن | رب العلمین | الحمد للہ |
|---|---|---|---|
| وایاک نستعین | ایاک نعبد | الدین | ملک یوم |
| انعمت علیہم | صراط الذین | المستقیم | اھدنا الصراط |
| لین | ولا الضا | علیہم | غیر المغضوب |

۷۸۶

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط

الحمد للہ رب العالمین الرحمٰن الرحیم
ملک یوم الدین ایاک نعبد و ایاک
نستعین اھدنا الصراط المستقیم صراط
الذین انعمت علیہم غیر المغضوب علیھم ولا الضالین
آمین

## دیگر

نقش آیت الکرسی کا ہے۔ جس کی خاصیت بھی نقش سورۃ فاتحہ کے کے مطابق اور برابر ہے۔ نقش اگلے صفحہ ۵۴ پر ہے۔

نقش مکرم آیتہ الکرسی کا یہ ہے

۷۸۶

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط

اَللّٰہُ لاَ اِلٰہَ اِلاَّ ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۔ لاَ تَاْخُذُہٗ سِنَۃٌ وَّ لاَ نَوْمٌ ط لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ ط مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَہٗ اِلاَّ بِاِذْنِہٖ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْھِمْ وَمَا خَلْفَھُمْ وَلاَ یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِہٖٓ اِلاَّ بِمَا شَآءَ وَسِعَ کُرْسِیُّہُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَلاَ یَؤُدُہٗ حِفْظُھُمَا وَھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ ط

# نقش بھاگے ہوئے کو واپس بلانا

(گردنامہ)

اس نقش کو لکھ کر پاک وصاف کپڑے کی ٹاکی میں باندھ کر چرخے کے ساتھ باندھیں۔ اور روزانہ اس کو گھمائیں۔ جب گھمانا بند کریں۔ تو چرخے کو کھڑا کر دیں:۔

(نقش مبارک صہ ۵۵ پہ ہے)

نقش مکرم یہ ہے: بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا محمدؐ یا علیؑ

الٰہی فلاں واپس آئے
سوائے اپنے گھر کے کہیں
قرار نہ پائے

میکائیل ؑ

محمد یا علی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اکتبہ یم ا احمہ یم ا اہیا اسمنہ

دوسرا نقش بھاگے ہوئے کیلئے: اس نقش مبارک کو لکھ کر پاک صاف مٹا کی میں باندھ کر چرخے کے ساتھ باندھیں اور کنواری لڑکی اس کو گھمائے امید ہے انشاء اللہ تین دن گھمانے سے بھاگا ہوا واپس آجائے گا۔ جب چرخے کو گھمانا بند کریں تو چرخہ اٹھا دیں۔

نقش مبارک یہ ہے:

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| حا | ۵۵ | ۱۵۳ |
| ۱۵ | ۵۱ | |
| عمدہ | ۵ | یہ سووے |

# نقش برائے ناف

اگر کسی کی ناف ٹکانے پر نہ آتی ہو۔ تو اس نقش کو لکھ کر کسی پاک ٹاکی میں باندھ کر رات کو سوتے وقت ناف کے اوپر باندھیں اس کی برکت سے ناف ٹھیک ہو جائے گی

۷۸٦

| ط | ط | ط | ط |
|---|---|---|---|
| ط | ط | ط | ط |
| ط | ط | ط | ط |
| ط | ط | ط | ط |

# دیگر نقش نمبر ۲

یہ نقش بھی ناف کا مجرب ہے۔ اس کو لکھ کر کسی چیز میں مڑھا کر مریض کے گلے میں ڈال دیا جائے۔ جو ناف کے عین اوپر لٹکتا رہے۔ لیکن شرط یہ ہے کہ پہلے ناف کو صحیح کیا جائے اور یہ لکھا اس ترکیب سے جائے پہلے ایک دائرہ بنایا جائے اس دائرے میں عددی بسم اللہ یعنی ۷۸٦ اور پھر نیچے یا علیؔ لکھیں اور دائرے کے باہر ساتھ ساتھ عین اور م سے اسی طرح دائرہ بنایا جائے۔ لیکن جگہ باقی نہ رہے اور چاروں طرف یا غفور لکھیں۔ اس نقش مکرم کی برکت

سے ہمیں کبھی تاک نہ ٹلے گی۔ ہمارا پندرہ سالہ تجربہ اور ہمارے باباجی کا چالیس سالہ تجربہ ہے۔




# نقش برائے محبّت

اس نقش کو لکھ کر اگر اس عورت جس کو اس کا خاوند بالکل محبت نہ کرتا ہو اپنے دائیں بازو پر باندھے تو انشاء اللہ اس کا مالک تابعدار ہوگا۔ اور محبت کا دم بھرنے لگے۔ مگر شرط یہ ہے مندرجہ ذیل آیت کو بھی صبح شام ایک سو بار روزانہ پڑھے اور فلاں بن فلاں کی جگہ نام مالک۔ اور اس کی والدہ، اپنا اور اپنی والدہ کا نام بھی لکھے نقش یہ ہے

۷۸۶

| ع | ۹ | ۳ | م |
|---|---|---|---|
| ط | ع | ف | ل |
| ا | ۳ | ن | م |
| فلاں بن فلاں | فلاں بن فلاں | فلاں بن فلاں | فلاں بن فلاں |

آیت یہ ہے : ھُوَ الْحَبِیْبُ الَّذِیْ تُرْجیٰ شِفَاعَتُہٗ لِکُلِّ ھَوْلٍ مِّنَ الْاَھْوَالِ مُقْتَحَمِ ط

# دیگر نقش برائے محبت

جو طالب کسی مطلوب کی فرقت میں مبتلا ہو - اس کو چاہیئے کہ اس نقش کو لکھ کر نیچے اپنا اور اپنی والدہ کا نام مطلوب کا نام بمعہ اس کی والدہ کے نام کے اس کو چھوٹی کجی میں بند کر کے خوشبو دار تیل لگالیں - چولہے کے نیچے نصف فٹ گڑھا کر دفن کریں - یہ یاد رکھیں کہ تعویذ جل نہ جائے - اور یہ بھی خیال رہے کہ بہت نیچے بھی نہ ہو کہ اس کو سیک نہ لگ سکے - اور ایک چراغ لے کر اس آیت کی بتی بنا کر اس چراغ کا منہ مطلوب کے گھر کی طرف کریں - اور بعد نماز عشاء اس آیت کو تین سو تینتیس ۳۳۳ بار پڑھیں - اسی طرح اکیس دن بلا ناغہ یہ عمل جاری رکھیں - آیت اور نقش مندرجہ ذیل ہیں - آیت مکرم یہ ہے :- وَمِنَ النَّاسِ مَنْ یَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ ط

۷۸۶

| وَمِنَ النَّاسِ یَتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ ط | | | |
|---|---|---|---|
| اندو | یحبّون ھم | کحُب | سنان تمان |
| فلاں یا اللہ | والّذین | اٰمنو | اللہ |
| یحب | یحب | فلاں کحب | ابن فلاں |

# نقش برائے محبت

اس نقش کو اس طرح لکھا جاتا ہے۔ ایک سے سولہ خانوں میں ختم ہوتا ہے۔ ترکیب یہ ہے۔ دو، چار، چھ، آٹھ اسی طرح تمام نقش کو پُر کیا جاتا ہے۔ نیچے مطلوب کا نام اس کی والدہ کا نام۔ اس کے نیچے طالب کا نام اور اس کی والدہ کا۔ پھر اس کو کھول کر پہلے طالب ہے پھر مطلوب کو پلایا جائے۔ امید ہے انشاء اللہ مطلوب طالب بن جائے گا۔ نقش مبارک یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۴ | ۶ | ۸ |
| ۸ | ۶ | ۴ | ۲۰ |
| ۴ | ۲ | ۸ | ۶ |
| ۶ | ۸ | ۲ | ۴ |

# نقش بغض

اس نقش کو جدائی کے لئے لکھا جاتا ہے۔ شرط یہ ہے بائیں ران پر اس کی لکھیں اور ساخت زحل ستارہ کی ہو۔ اور منہ میں کڑوی چیز رکھ کر لکھیں جن کے درمیان جدائی کرنا مقصود ہو۔ ان کے نام اور ان کی والدہ کے نام لکھے جائیں۔ اور پھر اس نقش کو پرانی قبر میں ایک فٹ گہرا گڑھا کھود کر دفن کریں اور امید ہے انشاء اللہ جدائی ضرور ہوگی۔

نقش مکرم اگلے صفحہ نمبر ۶۰ پر ہے۔

نقش مکرم یہ ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۴ | ۶ | ۸ |
| ۸ | ۲ | ۴ | ۸ |
| ۴ | ۲ | ۲ | ۶ |
| ۴ | ۸ | ۲ | ۴ |

## دیگر نقش لغض

اس آیت کو بھی اسی ترکیب سے لکھیں۔ اور اسی طرح نیچے نام لکھ کر پرانی قبر میں دفن کریں۔ اس کی شرط یہ ہے۔ برج کا دن آخری منگلوار ہو۔ اور دن کے بارہ بجے اس کو لکھیں۔ لیکن ترکیب پہلی ہے: آیت مبارک یہ ہے۔

۷۸۶

القارعۃ ما القارعۃ، وما ادراک ما القارعۃ
الحاقۃ وما ادراک ما القارعۃ کذبت
ثمود ابتغواه ط

## نقش برائے اطفال

اس نقش مبارک کو لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالیں تو امید ہے۔ انشاء اللہ اس تعویذ کی برکت سے بچہ رو دے گا نہیں

نقش مکرم یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۳۲ | ۱۳ | ۸ |
| ۱۸ | ۳۴ | ۶۱ | ۳ |
| ۱۷ | ۱۳۴ | ۷۱ | ۱۲ |
| ۲ | ۹ | ۹ | ۱۲ |

## دیگر گریہ اطفال کے

اس نقش مکرم (آیت شریف) کی بھی خاصیت وہی ہے۔ اور اس کو بھی لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالا جاتا ہے۔ لیکن شرط یہ ہے کہ تعویذ بھیگنے نہ دیا جائے۔ نقش مبارک یہ ہے۔

۷۸۶

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط شھد اللہ انہ لا الٰہ الا ھو والملٰئکۃ والقلم قائما بالقسط لا الٰہ الا ھو العزیز الحکیم ط
ان الدین عند اللہ الاسلام ط

## نقش برائے جوڑا مبارک

یہ ہی وہ جوڑا ہے جو عرش بریں پر گیا تھا۔ اور جس کو اللہ تعالےٰ نے بھی قبول فرمایا۔ اس کے فائدے بے شمار ہیں۔ لیکن انسان بیان نہیں کر سکتا۔ پہلا سب سے بڑا فائدہ تو یہ ہے جو بیمار شفا نہیں پاتا

وہ اس کو لکھ کر گلے میں ڈالے - اگر سپہ سالار ہے - اس کو میدان جنگ میں اپنی پگڑی میں رکھے - وہ کبھی شکست نہیں کھاتا - اگر کسی کی کمائی میں برکت نہیں وہ اس کو اپنے پاس رکھے تو بے حد برکت ہو گی - اگر کوئی انسان نوکری کی تلاش میں ہے اس کو نوکری نہیں ملتی وہ اس کو ساتھ لے جائے امید ہے کام ضرور ہو گا اگر کوئی انسان چاہے میں مخلوق کی نظر میں مقبول ہوں اپنے پاس رکھے یہ نقشہ نامہ کا بھی کام دیتا ہے - اس کے علاوہ اور بھی بہت سے فائدے ہیں - ہر ضرورت کے لئے اس کو استعمال کیا جاتا ہے :-

ترکیب : اس کو لکھنے کی شرط یہ ہے - پاک صاف ہو کر خوشبو لگا کر یا نماز پر بیٹھ کر اس کو لکھیں :-

نقش مبارک

۷۸۶

یہ ہے ...




# نقش برائے بواسیر

اس نقش کو لکھ کر دائیں بازو پر باندھے اور اس کی برکت سے بواسیر ختم ہو جائے گی - خواہ کسی قسم کی ہو - نقش اگلے صفحہ ٦٣ پر ہے

نقش مبارک یہ ہے:

۷۸۶

| |
|---|
| یارحیم کل کریہ و مکروب یارحیم |
| وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ خیر خلقہٖ محمدؐ و آلہٖ |
| و اصحابہٖ اجمعین ط |

## نقش بواسیر ۲

یہ نقش خونی بواسیر کے لئے ہے۔ اس کو ہفتہ کے روز فجر کی نماز کے بعد سورج نکلنے سے پہلے لکھا جاتا ہے۔ اور دائیں بازو پر باندھیں اور سرخ مرچ، قبض کرنے والی چیزیں استعمال نہ کریں۔ نقش مبارک یہ ہے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۴۲۴ | ۴۲۷ | ۴۳۳ |
| ۴۲۹ | ۴۳۱ | ۴۳۲ |
| ۴۳۰ | ۴۳۵ | ۴۲۸ |

## نقش برائے چوہے

بعض جگہ دیکھا گیا ہے۔ فصلوں کو چوہے لگ کر بے حد نقصان کرتے ہیں۔ اسی طرح گھروں میں بھی ان کا یہی کام ہے۔ اس کے لئے عامل کو لازم ہے۔ اس نقش مبارک کو لکھیں۔ اور کھیت کے چاروں

کونوں میں نصف نصف فٹ گڑھا کھود کر اس کو مدفون کریں - اور پانچواں کھیت کے درمیان میں دفن کردیں انشاء اللہ اس کی برکت سے چوہے کھیت سے بھاگ جائیں گے

نقش یہ ہے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | ۷ | ۶ |
| ۹ | ۵ | ۱ |
| ۴ | ۳ | ۸ |

# نقش برائے بیماری حیوانات

بعض جگہ دیکھا گیا ہے، بہت سے حیوان بیماری کی وجہ سے مر جاتے ہیں - کتنے ہی جادو کرنے سے مرجاتے ہیں - اس جگہ عامل کو لازم ہے - اس جگہ پہنچ کر نصف نصف فٹ حیوانوں کی جگہ نئی مٹی ڈالی جائے - اگر ڈال نہ سکیں تو پھر نصف نصف فٹ مٹی وہاں سے دور پھینک دے اور نئے کیلے بنائے - نیچے کیلے کے چار پہلو (چوکور) ہوں - اور چاروں طرف ہر کیلے پر اس نقش کو لکھا جائے - اور یہی ایک نقش ہر حیوان کے گلے میں ڈالا جائے -

۷۸۶

نقش مبارک یہ ہے -

| | |
|---|---|
| یا اللہ | یا نور |
| یا حق | یا مبین |

# نقش برائے حمل گائے بھینس

جو گائے بھینس بیماری کی وجہ سے حمل گرا دیتی ہو تو عامل کو لازم ہے۔ اس نقش کو لکھ کر بھینس کے گلے میں ڈالیں لیکن شرط یہ ہے کہ نقش پانی میں بھیگنے نہ پائے۔ جب بھینس سونے کے قریب ہو تو اس نقش کو کھول ڈالیں:۔ نقش مبارک یہ ہے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| لَہٗ | مل فحوت | ولارض |
| ولارض | مل فحوت | لَہٗ |
| لَہٗ | مل فحوت | ولارض |
| ولارض | مل فحوت | لَہٗ |

# نقش برائے زیادتی دودھ بھینس

اس نقش مبارک کو لکھ کر بھینس کے گلے میں ڈالے۔ اگر گھی بڑھانا ہو تو اس نقش کو لکھ کر جس برتن میں دودھ رکھا جاتا ہے۔ اس برتن کے گلے میں باندھیں۔ نقش مبارک یہ ہے صفحہ ۶۶ پر

اس آیت مبارک کو لکھیں اور بھینس کا نام بھی اس پر لکھیں

مجتبے ہو ربھم فجعالہم من الصالحین ط

نقش برائے زیادتی دودھ بھینس یہ ہے۔

۷۸۶

| امرہٖ | علے | غالب | واللہ |
|---|---|---|---|
| ولاکن | امرہٖ | علےٰ | غالب |
| اکثر | ولاکن | امرہٖ | علے |
| الناس | اکثر | ولاکن | امرہٖ |
| لا یعلمون | الناس | اکثر | ولاکن |

# نقش برائے جن

جہاں شبہ ہو کہ جن وغیرہ آنے کا خوف ہو اس نقش کو لکھ کر اس مکان کے اردگرد لگا دیں۔ نقش مبارک یہ ہے۔

اس نقش کو اصحاب کہف بھی لکھتے۔ ان کے نام سے ہی یہ نقش مشہور ہے

۷۸۶

| الٰہی بحرمت مکسلمینا کشفط عطار روح یونس کشش خط یونس تیبونس یوانس قلبہم قطمیر |
|---|

# نقش برائے مینہ بند کرنا

جب معلوم ہو کہ برسات سے فصلوں اور مکانوں کو شدید نقصان پہنچیا ہو تو اس نقش کو لکھ کر ایک کونے میں دھاگہ باندھ کر سبز درخت پر اونچی جگہ لٹکا دیں تو جب یہ ہلے گا تو انشاء اللہ بارش رک جائے گی۔ لیکن شرط یہ ہے کہ تین سطروں میں دس دس بار (ق) لکھیں۔ اور چوتھی سطر پر گیارہ بار:۔ نقش یہ ہے

۷۸۶

| |
|---|
| ق ق ق ق ق ق ق ق ق ق |
| ق ق ق ق ق ق ق ق ق ق |
| ق ق ق ق ق ق ق ق ق ق |
| ق ق ق ق ق ق ق ق ق ق ق |

# نقش برائے درد گلا

جب کسی مریض کے گلے میں شدید درد ہوتا ہو۔ اس نقش کو لکھ کر گلے میں باندھے۔ تو درد جاتا رہے گا

نقش مبارک یہ ہے

۷۸۶

| |
|---|
| الا اللہ    الا اللہ |
| مصود اکیع فی المرح |

# نقش برائے سر درد

اس نقش کو لکھ کر سر پر باندھیں تو اس کی برکت سے سر درد چلا جائے گا۔ اور جو چھوٹا نقش ہے اس کو گھول کر تین بار دن میں استعمال کریں نقش ملزم یہ ہے۔

٧٨٦

پلانے والا

| بسم اللہ الرحمن الرحیم<br>الم ترالی ربک کیف مد ظللل ولو جعلنا<br>الشمس علیہ وسید من ذکرۃ وھو<br>السمیع العظیم الشافی الیھم العافی الیھم |
|---|

# نقش برائے سر درد دیگر

اس نقش کو لکھ کر سر باندھیں۔ امید ہے اس کی برکت سے سر درد چلا جائے گا۔ نقش یہ ہے

| ٧٨٦<br>ت<br>ت<br>ت<br>ت | ٧٨٦<br>ت<br>ت<br>ت<br>ت | ٧٨٦<br>ت<br>ت<br>ت<br>ت | ٧٨٦<br>ت<br>ت<br>ت<br>ت |
|---|---|---|---|
| ٧٨٦<br>ت<br>ت<br>ت<br>ت | ٧٨٦<br>ت<br>ت<br>ت<br>ت | ٧٨٦<br>ت<br>ت<br>ت<br>ت | ٧٨٦<br>ت<br>ت<br>ت<br>ت |
| ٧٨٦<br>مت<br>مت<br>مت | ٧٨٦<br>مت<br>مت<br>مت | ٧٨٦<br>مت<br>مت<br>مت | ٧٨٦<br>مت<br>مت<br>مت |

# نقش برائے قے بچہ

اس نقش کو لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالدیں تو امید ہے انشاء اللہ قے رک جائے گی۔

نقش یہ ہے......

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۹۸ | ۳۰۵ | ۳۰۰ |
| ۳۰۳ | ۳۰۱ | ۲۹۹ |
| ۳۰۲ | ۲۹۷ | ۳۴۰ |

# نقش برائے قے آدمی

اس نقش کو لکھ کر قے والے مریض کے گلے میں ڈالیں۔ اس کی برکت سے قے رک جائے گی۔

نقش یہ ہے!

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہ | ہ | ب | ض |
| ص | ب | ا | ق |
| ا | ق | ص | ب |
| ب | ض | ق | ا |
| ۷۵ | ۲ | ۶ | ۲۲۶ |
| ۲۵۲ | ۳ | ۳۰۱ | ۱۵۰ |
| ۳۷۶ | | | ۳۲۷ |

# نقش برائے رہائی قید

جو انسان مدت سے قید ہو۔ عامل کو لازم ہے کہ اس تعویذ کو لکھ کر قید کے دائیں بازو پر باندھے اور آیت کریمہ پڑھنے کی ہدایت کی جائے تو امید ہے ایک ماہ کے درمیان رہا ہو گا۔ آیت مبارکہ قران محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

نقش مبارک یہ ہے:

۷۸۶

| قرآن سرور عالم صلی اللہ علیہ<br>وآلہ واصحابہ<br>وسلم |
|---|

# نقش خواب میں نہ ڈرے

جو کوئی خواب میں ڈرتا ہے اور طرح طرح کی پریشانی دیکھتا ہے۔ تو اس نقش کو لکھ کر اس کے گلے میں ڈال دیا جائے۔ اور آیتہ الکرسی پڑھنے کی مریض کو ہدایت کی جائے تو امید ہے۔ انشاء اللہ اس سے صحت ہو گی:۔

نقش مبارک صفحہ ۷۱ پر ہے

نقش یہ ہے:

۷۸۶

عوذ بکلمات اللہ وصلی اللہ غضبہ وعقابہٖ و شاتر عبادہٖ عمذات الشیاطین وما یفیدون وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ خیر خلقہٖ واٰلہٖ و اصحابہٖ اجمعین ط

# نقش برائے طحال

جس مریض کو تلی کی مرض ہو اور تلی بہت بڑھ چکی ہو مریض پریشان اور حیران ہو تو اس نقش کو لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالا جائے اور پھوگواڑے کی تین لکڑیاں لیکر اُن کو اتوار کے دن الیٰسین کو پورا پڑھ کر ایک لکڑی کو تین جگہ سے کاٹا جائے۔ تو امید ہے انشاء اللہ تلی ختم ہوگی۔

نقش مبارک یہ ہے:

۷۸۶

ان اللہ یمسک السمٰوات والارض ان تزولا ولئن زالتا ان امسکہما من احد من بعدہٖ انہٗ کان حلیما غفورا یا مکانات بحق اصحابہٖ الٰہی صلی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلم ط

# نقش جریان الرحم

٧٨٦

| صمٌ | بکمٌ | عمیٌ | فہم | لا یرجعون |
|---|---|---|---|---|
| ١٣٠ | ٦١٢ | ١٢٠ | ١٢٥ | ٣٣٩ |
| صمٌ | بکمٌ | عمیٌ | فہم | لا یرجعون |
| ١٣٠ | ٦٢ | ١٢٠ | ١٢٥ | ٣٣٩ |
| ٢٧١ | ٢٦٥ | ٢٧٠ | ٢٦٧ | ٢٦٦ |
| صمٌ | بکمٌ | عمیٌ | فہم | لا یرجعون |
| ١٣٠ | ٦١ | ١٢٠ | ١٢٥ | ٣٣٩ |
| ٢٧١ | ٢٢٧ | ٢٧٣ | ٢٧٤ | ٢٧٢ |
| صمٌ | بکمٌ | عمیٌ | فہم | لا یرجعون |
| ١٣٠ | ٦٢ | ١٢٠ | ١٢٥ | ٣٣٩ |
| ٢٦٨ | ٢٧٣ | ٢٢٦ | ٢٦٥ | ٢٧١ |
| صمٌ | بکم | عمیٌ | فہم | لا یرجعون |
| ١٣٠ | ٦٢ | ١٢٠ | ١٢٥ | ٣٣٩ |
| ٢٦٨ | ٢٧٣ | ٢٢٦ | ٢٧٢ | ٢٦٥ |
| صمٌ | بکمٌ | عمیٌ | فہم | لا یرجعون |
| ١٣٠ | ٦٢ | ١٢٠ | ١٢٥ | ٣٣٩ |
| ٢٦٨ | ٢٧٣ | ٢٢٦ | ٢٧٢ | ٢٦٥ |

**نقش جریان الرحم:** مندرجہ بالا نقش جس عورت کو جریان الرحم کی مرض ہو۔ اور بیماری حد سے زیادہ

بڑھ گئی ہو۔ تو اس نقش کو لکھا جائے۔ اور پہلے خانہ پر عورت کا نام اور اس کی والدہ کا نام لکھیں اور آخر میں خانہ نمبر ۲۰ پر عورت کا نام اور اس کی والدہ کا نام لکھیں۔ پھر نقش کو گلے میں ڈالدیں۔ اور صحت ہونے پر کھول دیں

# نقش برائے نظر بد

حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں میں نے رسول خدا ﷺ سے سنا کہ بعض انسان ایسے ہوتے ہیں جن کو جن کی نظریں ملی ہوتی ہیں جب وہ کسی کو دیکھتے ہیں تو فوراً نظر لگ جاتی ہے۔ مریض حیران پریشان ہو جاتا ہے۔ چاہیئے کہ اس نقش کو لکھ کر مریض کے گلے میں ڈال دیں

نقش مبارک یہ ہے۔۔۔

۷۸۶

اعوذ بکلمات اللہ التامات
من کل شیطان وسوسۃ
ومن کل عین لمّاۃ

# نقش برائے سفر

اگر کسی شخص کو راستہ میں چلنے سے تھکاوٹ معلوم ہو تو اس نقش کو لکھ کر کمر پر باندھے تو امید ہے انشاء اللہ تھکاوٹ نہیں ہوگی

نقش یہ ہے۔۔۔۔۔

۷۸۶

| ۷۹۶ | ۷۹۶ | ۷۱۶ | ۷۹۶ |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۱۱ | ۸ | ۱ |
| ۷ | ۲ | ۱۳ | ۱۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۶ |
| ۴ | ۵ | ۱۰ | ۱۵ |

# نقش برائے دکان

جس دکان میں بکری کم ہوتی ہو۔ اس دوکاندار کو لازم ہے کہ اس آیت کریمہ کو ایک سو بار صبح و شام پڑھے اور نقش کو لکھ کر دائیں بازو پر باندھے نقش مبارک یہ ہے ۔ ۔ ۔ ۔ ۔

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| سیدنا<br>یامزمل | سیدنا<br>یاجبرئیل | ۱۹۶۱۲۴۱<br>یٰسین | سیدنا<br>طٰہٰ | میکائیل<br>یقبضن |
| یقبضن | اطاطا | یٰسین | یامدثر | یامزمل |
| یامزمل | یامدثر | یٰسین | طٰہٰ | یقبضن |
| یقبضن<br>سیدنا | یااسرافیل<br>اطاطا | یٰسین<br>۱۹۴۱۲۶ | یامدثر<br>سیدنا | عزرائیل<br>سیدنا |

آیت مبارک یہ ہے:۔ واللّٰہ المستعان علیٰ ماتصفون ط

# نقش بچہ آسانی سے پیدا ہو

حضرت مولانا اصغر علی فرماتے ہیں۔ جب عورت کو دردزہ شروع ہو تو اس نقش کو لکھ کر بائیں ران پہ باندھیں۔ جب بچہ پیدا ہو تو کھول دیں نقش مبارک یہ ہے

۷۸۶

| |
|---|
| وَالْقَتْ مَا فِیْھَا وَتَخَلَّتْ وَاَذِنَتْ رَبَّھَا<br>وَحُقَّتْ السَّمَیا اِشْرَبِھَا |

# نقش برائے بے اولاد انسان

اس نقش کو لکھ کر جو حیض کے بعد جمعرات آئے اسی جمعرات کو عورت مرد دونوں روزہ رکھیں اور اسی نقش سے افطار کریں پھر اسی رات کو

ہمبستر ہوں۔ اگر قے آئے تو بے نصیب ہیں۔ شرط یہ ہے اس نقش کو زعفران سے لکھیں اور اس کے چاروں کونوں میں یا جبرائیلؑ یا حق یا باسط لکھیں

۷۸۶

یا جبرائیل یا حق یا باسط

| بسم اللہ الرحمٰن الرحیم | | | |
|---|---|---|---|
| ط | س | ا | ب |
| ۱۲ | ۳ | ۳۸ | ۱۹ |
| ۲۵ | ۵ | ۶ | ۴۲ |

یا جبرائیل یا حق یا باسط

# نقش برائے لاعلاج امراض

جس مریض کو شفا نہ ہوتی ہو۔ تمام دوائیاں بے کار ہوں تو اس نقش کو لکھ کر دن میں تین دفعہ کھول کر پلائیں اگر کوئی دریافت حال کرنا ہو تو دو ہزار بار درود شریف پڑھ کر سو رہے اور اس نقش کو لے کر سرہانے کے نیچے رکھ لیں۔ اگر کسی عورت کے ہاں لڑکا نہیں ہوتا۔ اس کو بھی لازم ہے کہ اس نقش کو لکھ کر اپنی کمر پہ باندھے۔ تو انشاء اللہ اس کی برکت سے لڑکا ہی پیدا ہوگا۔ لیکن فلاں بن فلاں کی جگہ نام عورت اور اس کی والدہ کا نام لکھیں اور جس نے دریافت کرنا ہو وہ اپنا نام اپنی والدہ کا نام مریض اپنا نام اپنی والدہ کا نام لکھے :۔

نقش مبارک یہ ہے ........

۷۸۶



# نقش برائے بخار

یہ دونوں نقش کی خاصیت ایک ہی ہے۔ ان دونوں کے تین نقش لکھ کر ایک تو مریض کے گلے میں ایک دائیں بازو پر ایک بائیں بازو پر باندھیں جب سورج چڑھنے والا ہو دائیں ہاتھ والا گلے والا بائیں بازو میں بائیں بازو والا دائیں بازو میں باندھیں پھر جب دوپہر ہو تو پھر اسی طریق سے بدلیں۔ اور جب سورج غروب ہونے والا ہو تو پھر اسی طریق سے بدلیں تیسرے دن کے بعد دائیں بازو والا۔ مریض کو صبح گھول کر پلائیں۔ دوپہر کو گلے والا۔ شام کو بائیں بازو والا کھول کر پلائیں امید ہے انشاء اللہ صحت ہو گی:۔

۷۸۶

| ا | ع | ح |
|---|---|---|
| ب | ق | ج |
| د | ص | و |
| یاحیّ | یاحیّ | یاحیّ |

۷۸۶

| ا | ع | ح |
|---|---|---|
| ب | ق | خ |
| و | ص | د |
| یاحیّ | یاحیّ | یاحیّ |

# نقش برائے بخار

اس نقش کو لکھ کر عرق گاؤ زبان میں کھول کر تین چار دن پلایا جائے۔ تو صحت ہو جاوے گی:۔

نقش یہ ہے۔

یاحیُّ حِینَ لَا حَیَّ
فِی دَیمُومَةِ مُلکِہٖ
بِقَائِہٖ یَاحَیُّ

# نقش برائے درد پسلی

اس کو ڈبہ بھی کہتے ہیں۔ اگر اس نقش کو لکھ کر درد کی جگہ باندھیں اور سورۃ والفجر پڑھ کر دم کیا جائے۔ تو انشاء اللہ شفا ہو گی نقش یہ ہے

۷۸۶

| ۴ | ۹ | ۲ | د | ا | ح |
|---|---|---|---|---|---|
| ۳ | ۵ | ۷ | ز | ہ | ج |
| ۸ | ۱ | ۶ | ب | ط | د |

# نقش برائے مار گزیدہ

جب انسان کو دو چار مہینے یا سال کے بعد سانپ کاٹے تو اس نقش کو لکھ کر گلے میں ڈالا جائے تو انشاء اللہ سانپ پھر ہرگز ضرر نہیں پہنچا ئیگا اور اس آیت سے سبزہ کو دم بھی کیا جاتا ہے اور رومال سے زخم کو صاف کرتے رہیں :۔

نقش مبارک یہ ہے ۔۔۔۔۔

۷۸۶

| عَلٰی نُوحٍ | سَلَامٌ |
|---|---|
| اَلعَالَمِینَ ط | فِی |

# نقش برائے تلی

اگر بچے کو تلی ہے تو عامل کو لازم ہے کہ تعویذ کو چمچہ پر رکھ کر آگ پر رکھیں اور تلی کی جگہ رکھیں اسی طرح تین اتوار کریں

۷۸۶

| ملق | یی | یغل |
|---|---|---|
| یی | یی | یی |
| بخل | | ملق |

# نقش برائے سواری

اگر کوئی گھوڑی گھوڑا چلنے سے اڑی کرتے ہوں تو اس نقش کو لکھ کر گلے میں ڈال دیں۔ تو انشاءاللہ گھوڑی گھوڑا چلنے لگیں گے نقش مبارک یہ ہے......

۷۸۶

| ن | ی | ت | م |
|---|---|---|---|
| ۵۰ | ۱۰ | ۴۰۰ | ۴۰ |
| ۴۰ | ۵۰ | ۱۰ | ۴۰۰ |
| ۴۰۰ | ۴۰ | ۵۰ | ۱۰ |
| ۱۰۰ | ۴۰۰ | ۴۰ | ۵۰ |

# نقش برائے طاعون

جب طاعون کی بیماری پھیلتی ہے تو اس مرض میں بہت سے لوگ موت کا شکار ہو جاتے ہیں۔ تو عامل کو چاہیئے کہ وہاں سورۃ تغابن بلند آواز سے تلاوت کرے۔ اگر تمام گاؤں میں یہ مرض پھیلی ہوئی ہو تو گاؤں کی گلیوں میں اس سورہ کو بلند آواز سے پڑھا جائے۔ اور اس نقش کو لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالدیں نقش مبارک یہ ہے

۷۸۶

| ر | ط | ب |
|---|---|---|
| ح | ۂ | د |
| ے | و | و |

# نقش برائے چیچک

جب چیچک کی مرض پھیلتی ہے تو اگر کوئی چاہے کہ میں اس مرض سے محفوظ رہوں۔ تو وہ اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھے انشاءاللہ وہ

محفوظ ہی رہے گا۔

نقش مبارک یہ ہے ....

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| سلی | سلی | دالقرعۃ |
| اللہ | اللہ | یارسو |
| الفرس | اس | |

# نقش برائے چیچک

اگر تمام مریضوں کو چیچک نکلی ہو تو اس نقش کو لکھ کر مکانوں کے دروازوں میں لٹکائیں، اور ایک ایک لکھ کر گلے میں بھی ڈالیں

نقش مبارک یہ ہے ....

۷۸۶

| | |
|---|---|
| یارقیب | یامقتدر |
| یاخلاق | یاعلیم |

# نقش برائے فتح نامہ

اس نقش کو جمعرات کے دن دن کے چار بجے صاف ستھرا لباس پہنکر قریب کوئی خوشبو وغیرہ جلائیں اور بالکل تنہائی میں لکھیں۔ اور سر پر چھت کا سایہ بھی نہ ہو۔ بالکل اطمینان سے لکھے اور اپنے مالک کی ضرورت کاملہ پر نظر رکھے۔ اور یہ نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ ہر ایک کی نظروں میں مقبول ہوگا

نقش مبارک یہ ہے ....

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲ ۲۴۱ | ۹ ۲۵۶ | ۴ ۲۵۱ |
| ۷ ۲۵۴ | ۵ ۲۵۲ | ۳ ۲۵۱ |
| ۶ ۲۵۳ | ۱ ۲۴۸ | ۸ ۲۵۵ |

# نقش برائے چیچک

جن مریضوں کو چیچک نکل چکی ہو تو عامل کو لازم ہے اس نقش کو لکھ کر

مریض کے گلے میں ڈال دے چیچک ختم ہو جائے گی:۔ نقش یہ ہے . . . . . .

۷۸۶

| ۸ | ۱ | ۱۴ | ۱۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۰ | ۱۵ | ۴ | ۵ |
| ۳ | ۶ | ۹ | ۱۶ |
| ۱۳ | ۱۲ | ۷ | ۲ |

# نقش برائے سانپ

جس مریض کو سانپ نے کاٹا ہو تو وہ اس آیت کو پڑھتا جائے اور رومال سے جگہ کو صاف کرتا جائے تو امید ہے زیادہ سے زیادہ چالیس بار پڑھنے سے مریض کو صحت حاصل ہو گی۔ اور اس نقش کو لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالیں اور اگر کسی مکان میں سانپ یا بچھو رہتے ہوں تو اس نقش کو لکھ کر ایک ایک نقش مکان کے ہر کونہ میں رو لی لپیٹ کر دفن کریں۔ انشاء اللہ اس نقش کی برکت سے مکان سانپ اور بچھو سے محفوظ رہے گا۔ نقش یہ ہے

۷۸۶

| بسم اللہ الرحمٰن الرحیم | سلامٌ علیٰ نوح فی العالمین | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم |
|---|---|---|
| سلامٌ قولاً من رب الرحیم | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم | سلامٌ علیٰ نوح فی العالمین |
| بسم اللہ الرحمٰن الرحیم | اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم |

# نقش برائے فتح نامہ

عامل کو لازم ہے اس نقش کو بہت سوچ سمجھ کر لکھے اگر اس کو خواہ مخواہ لکھا جائے تو فائدہ کی بجائے الٹا نقصان ہو جاتا ہے۔ اس کو صرف اس

خاطر کیا جاتا ہے۔ کہ میں دنیا کی نظروں میں مقبول ہو جاؤں اس کو کسی دشمنی کی بنا پر استعمال نہیں کیا جا سکتا صرف اپنے فائدے کے لئے اس کو لکھنا ضروری ہو تو اس کو لکھ کر اپنے پاس رکھے تمام دنیا کی نظر میں مقبول ہو گا اور جن بھوت سے بھی محفوظ رہے گا۔ نقش مبارک یہ ہے

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨٩ | ٩٣ | ٩٦ | ٨٢ |
| ٩٥ | ٨٣ | ٨٨ | ٩٤ |
| ٨٤ | ٩٨ | ٩١ | ٨٧ |
| ٩٢ | ٨٦ | ٨٥ | ٩٧ |

# نقش برائے خارش

عامل کو لازم ہے جس مریض کو خارش نکلے اس نقش کو فجر کی نماز کے بعد لکھے۔ اور مریض کے گلے میں ڈال دے تو اس نقش کی برکت سے تمام عمر خارش نہیں نکلتی۔ نقش یہ ہے

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٣ | ط | لعہ | صہ |
| ح | سع | ـــٰ | ا |
| ٢ | بن | صن | والی |
| ے | بط | ے | ے |

# نقش برائے بچے کے ذہن کی کمی

جو بچہ پڑھنے سے گھبراتا ہو اور زبان بالکل ہی کام نہیں کرتی اور نہ وہ پڑھنا ہی چاہتا ہے۔ اس آیت کو صبح شام پڑھ کر کسی میٹھی چیز پر دم کریں اور بچے کو کھلائیں۔ اسی طرح سات روز کریں۔ اور اس نقش کو لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالیں۔ نقش صفحہ ٨٢ پر ہے۔

نقش مبارک یہ ہے :

۷۸۶

| ن | والقلم | وما | یسطرون |
|---|---|---|---|
| والقلم | وما | یسطرون | ن |
| وما | یسطرون | ن | والقلم |
| یسطرون | ن | والقلم | وما |
| ن | والقلم | وما | یسطرون |

# نقش برائے حمل

اگر کسی عورت کا حمل دوسرے تیسرے یا چوتھے ماہ میں گر جاتا ہو تو اس نقش کو لکھ کر گلے میں ڈالیں یا کمر میں باندھیں۔ تو انشاء اللہ یہ مرض جاتی رہیگی۔ لیکن کچھ بدنی علاج بھی ہونا چاہیئے۔ نقش یہ ہے ۔۔۔۔۔۔

۷۸۶

| |
|---|
| الٰہی بحرمت عبدالکریم نوح |
| کریم |
| یاحیُّ    یا قیوم |
| یا قائم    یا قادر |
| الٰہی بحق عبدالرحیم گویند |

اگر کوئی شخص کسی کو ناحق ستاتا ہو یا مجبور کرتا ہو تو عامل کو لازم ہے۔ کہ اس نقش کو غور سے لکھے اور خالی خانوں میں اس آدمی کا نام اور اس کی والدہ کا نام لکھیں اور معمولی سی سکے کی تیزی لے کر اس میں بند کریں ۔۔۔ کے نیچے نصف فٹ گڑھا کھود کر دفن کریں لیکن یہ یاد رکھنا ضروری ہے۔ کہ نقش جل نہ جائے۔ کہ کسی ظالم حاکم کو مہربان

بنانا ہو۔ تو اسی ترکیب سے ہی عمل کریں۔ امید ہے کہ وہ بھی تابع بن جائے گا۔ لیکن شرط یہ ہے کہ اس کو کسی ناجائز جگہ استعمال نہ کیا جائے ورنہ اس کا اثر الٹ ہوتا ہے:۔

۷۸۶

| بسم | اللہ | الرحمٰن | الرحیم | |
|---|---|---|---|---|
| اللہ | الرحمٰن | الرحمٰن | | بسم |
| الرحمٰن | الرحمٰن | | بسم | اللہ |
| الرحیم | | | اللہ | الرحمٰن |
| | بسم | اللہ | الرحمٰن | الرحیم |

# نقش برائے جن

اگر کسی کو جن کا سایہ ہو تو اس نقش کو لکھ کر اس کی تین بتیاں بنائیں۔ ہر نقش کی بتی پر سُرخ کپڑا لپیٹ لیں۔ جب مریض کو جن کا دورہ ہو۔ اس بتی کو آگ لگا کر مریض کے ناک میں اس کا دھواں پہنچائیں نقش مبارک یہ ہے

۷۸۶

| فرعون | قارون | ہامان | شیطان |
|---|---|---|---|
| نمرود | شداد | حدسو | بیداد |
| ہامان | بے ایمان | ابلیس | عتی عیان |
| نمرود | بیداد | توعین | توابین |

# نقش برائے جن ۲

اگر کسی مکان یا کسی شخص پر جن کا سایہ ہو تو اس نقش کو پرانی چمڑے کی ٹاکی پر لکھیں۔ اور مکان کی بیرونی دیوار پر لٹکا دیں۔ اگر کسی انسان کو سایہ ہو تو چمڑے کی ٹاکی پر لکھ لیں اور کسی برتن میں آگ رکھ کر اس کا دھواں مریض کے ناک میں پہنچائیں۔ جب مریض کو دورہ پڑے تو اسی طرح ناک میں دھواں پہنچایا جائے۔




# نقش سورۃ یٰسین

اس نقش کے فائدے تو بے شمار ہیں۔ سورۃ یٰسین کو قرآن پاک کا دل بھی کہتے ہیں۔ اس کے عدد ۱۲۰۰۰ ہیں اس نقش کو اس ترتیب سے لکھا جاتا ہے۔ جو ترتیب پیچھے بتائی گئی ہے۔ یعنی ایک سے چار پر ختم اور پانچ سے آٹھ پر اور آٹھ سے بارہ پر اور بارہ سے سولہ پر ختم کریں۔ اگر کوئی آدمی چاہتا ہو کہ میں دنیا کی نظر میں مقبول ہو

تو اس نقش کو لکھ کر اپنے دائیں بازو پر باندھیں - اگر کوئی میدان جنگ میں ہے اس کو اپنی پگڑی یا ٹوپی میں رکھے - اگر کوئی کسی جگہ سے کام لینے جاتا ہے تو اس نقش کو ساتھ لے جائے - اگر کوئی بیمار ہے تو اس کو زعفران سے لکھ کر تین دفعہ دن میں گھول کر پینے سے صحت حاصل ہوتی ہے - اگر کسی مریض کو ہیضہ کی مرض ہے تو اس کا دل آیت "سَلَامٌ قَوْلًا مِّن رَّبٍّ الرَّحِيمِ" کالی مرچ پر ایک سو مرتبہ پڑھ کر دم کرے پھر اس مرچ کو کوٹ کر پانی کے ساتھ استعمال کرے تو انشاء اللہ تعالیٰ صحت نصیب ہوگی - اور بھی فوائد اس کے بے شمار ہیں - نقش مبارک یہ ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۴۰۰۰ | ۲۲۴۰۰۰ | ۲۴۰۰ | ۲۴۰۰۰ |
| ۲۴۰۰۰ | ۲۴۴۰۰۰ | ۲۴۰۰۰ | ۲۴۴۰۰۰ |
| ۴۲۰۰۰ | ۲۲۴۰۰۰ | ۲۲۴۰۰۰ | ۲۲۴۰۰۰ |
| ۲۲۴۰۰۰ | ۲۲۴۰۰ | ۴۴۴۰۰۰ | ۲۲۴۰۰۰ |

# دیگر نقش برائے جن

اگر کسی کو جنات کا سایہ ہو عامل کو لازم ہے اس نقش کو ترکیب سے لکھیں اور اس کا لکھنا بھی بالترتیب ہے - ہر نقش کو ہندسوں کی ترتیب سے لکھا جاتا ہے - اور پوری ترتیب سے لکھ کر مریض کے گلے میں ڈال دیں تو امید ہے انشاء اللہ تعالیٰ جن کا سایہ دور ہو جائے گا - اگر کسی جگہ جن رہتا ہے - اور مال مویشی کو تنگ کرتا ہے اور گھر میں اینٹ روڑے بھی مارتا ہے - تو دو دو انچ کے پانچ کیل لیکر ہر کیل پر پانچ پانچ بار اس آیت کو پڑھیں اور ایک ایک کیل مکان

کے چاروں کونوں میں گاڑیں اور پانچویں کیل کو مشرقی دیوار کی چھت کے قریب گاڑ دیں اور اس نقش کو لکھ کر دیوار پر لگائیں۔ آیت مبارک یہ ہے
اَنَّهُمْ يَكِيدُونَ كَيْدًا وَّ اَكِيْدُ كَيْدًا فَمَهِّلِ الْكٰفِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا

۷۸۶

نقش مبارک یہ ہے

| ۳۴۶ | ۳۳۹ | ۳۴۴ |
|---|---|---|
| ۳۴۱ | ۳۴۳ | ۳۴۵ |
| ۳۴۲ | ۳۴۷ | ۳۴۰ |

## نقش برائے استخارہ

عامل کو لازم ہے اپنے سینے کو فارغ کرے کسی سے ذکر نہ کرے۔ اور امور حال ظاہر نہ کرے۔ ورنہ دست غیب بند ہو جاتا ہے۔ اگر اپنے سینے کو فارغ کر کے بیٹھے اور سربستہ رہے۔ اور دوسرے شخص سے اس کا سوال جواب بھی نہ کرے۔ ہر بات غیب کی معلوم ہو جاتی ہے۔ زکوٰۃ کا طریقہ یہ ہے۔

اس کے زعفران سے ۱۹۲۱ نقش لکھے اور آٹے کی گولیاں بنا کر دریا میں ڈالیں۔ اس کی کوئی قید نہیں ہے۔ جتنے آسانی سے لکھے جا سکیں اتنے ہی لکھ لیں۔ اگر دریا نزدیک نہ ہو تو ایسی جگہ کو مثالی دریا ٹھہرا لیں جہاں مچھلیاں رہتی ہوں۔ اگر روزانہ نہ ڈال سکیں تو پہلے تمام نقش پورے کریں۔ آخر ایک بار ہی تمام ڈال سکتا ہے۔ اس کی کوئی قید نہیں۔ جب زکوٰۃ جاری ہو جائے تو ۱۳ نقش لکھیں۔ تیرہ نقش تو آٹے کی گولیاں بنا کر پانی میں ڈال دیں۔ جب کوئی دریافت حال کرنا ہو۔ تو چودھویں نقش کو سرہانے کے نیچے رکھ کر سو جائے۔ لباس پاک، صاف اور باوضو ہو کر سونا لازم ہے۔ اسی رات کو

تمام حال معلوم ہو جائے گا۔ نقش مبارک یہ ہے

٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ٦٤٥ | ٦٣٩ | ٦٤٧ |
| ٦٤٦ | ٦٤٤ | ٦٤١ |
| ٦٤٠ | ٦٤٨ | ٦٤٣ |

# نقش برائے سوکھا بچہ

اگر کوئی بچہ اٹھرا کی وجہ سے سوکھ جائے تو عامل کو چاہیئے کہ اس نقش کو پاک صاف ہو کر لکھے۔

٧٨٦

| بسم اللہ | الرحمٰن الرحیم | لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ | |
|---|---|---|---|
| اللہ لا | آ محمد رسول | ولا ١١ | امرا-١١ |
| ٩٦ | اللہ احد | ٤ | ح |

اور بچے کے گلے میں ڈال دے امید ہے انشاء اللہ تعالیٰ شفا ہو گی

نقش مبارک یہ ہے

# نقش گمشدہ کو واپس بلانے کا

اگر کوئی شخص گم ہو جائے تو عامل کو لازم ہے اس نقش کو لکھے فلاں بن فلاں کی جگہ بھاگے ہوئے کا نام اور اس کی والدہ کا نام لکھیں پھر اس نقش کو سبزہ درخت پر اونچی جگہ لٹکا دیں جب یہ ہوا سے ہلے گا تو بھاگا ہوا واپس آ جائے گا۔ نقش یہ ہے . . . . .

٧٨٦

| |
|---|
| ١٩١٢ ابسم اللہ ہا ال ١٢ وبدوح اللہ |
| فلاں ابن فلاں |

# نقش برائے حب

اگر کوئی عورت چاہے کہ اپنے مالک کو تابعدار بنالوں تو چاند کی شروع تاریخوں میں جمعہ مبارک کے دن جمعہ کے بعد غسل کرے تو پھر اس نقش کو زعفران سے لکھے۔ فلاں بن فلاں کی جگہ اپنا نام اپنی والدہ کا نام اپنے مالک کا نام اور اس کی والدہ کا نام لکھے پھر کسی چیز میں گھولکر جو پینے کے قابل ہو پہلے خود پئے پھر اپنے مالک کو پلائے اس کی برکت سے وہ انشاء اللہ تابعدار رہے گا۔

نقش مبارک یہ ہے

۷۸۶

| |
|---|
| الہی الہی بحرمت جبرائیل و میکائیل |
| اللّٰہم اللّٰہم اللّٰہم بحرمت میکائیل و جبرائیل |
| الہی الہی الہی بحرمت اسرافیل و عزرائیل |
| اللّٰہم اللّٰہم اللّٰہم بحرمت اسرافیل و عزرائیل |
| بحرمت جمیع انبیاء محمد صلی اللہ وآلہ وسلم |
| فلاں ابن فلاں فلاں بن فلاں |

# نقش دیگر برائے حب

اس نقش کو بروز جمعرات بساعت مشتری، قمر یا زہرہ کی ساعتوں میں لکھے اور ان کا بخورات بھی جلائیں۔ اور فلاں بن فلاں کی جگہ نام بمعہ والدہ کے نام کے لکھیں۔ اور پھر ان کی گزرگاہ میں اس کو دفن کریں۔ امید ہے انشاء اللہ بہت محبت کرے گا۔

| ۱۹۸ | ۶۰ | ۱۱ | عسہ | عمہ | ۱۱۹ | ط | ۹ | ۱۱ | و | ۱۱۳ | ۱۱ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|

فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں

# دیگر برائے حب

غوث پاک فرماتے ہیں۔ اگر کوئی کسی کی طلب میں مطلوب ہو تو نیت پاک ہو۔ طلوع شمس کے وقت اس نقش کو لکھے اور لکھ کر اپنے دائیں بازو پر باندھیں اور نیچے لکھے معہ ان کی والدہ کے دونوں کے نام لکھیں انشاء اللہ اس کی برکت سے مطلوب بے چین ہی رہیگا

۷۸۶

والف بین قلوبھم لو انفقت ما فی الارض جمیعاً ما الفت بین قلوبھم ولٰکن اللّٰہ الف بینھم غفور الرحیم ط ومن الناس من یتخذ من دون اللّٰہ اندادا یحبونھم کحب اللّٰہ والذین امنوا اشد حبا للّٰہ ط

فلاں بن فلاں علیٰ حب فلاں بن فلاں

# دیگر برائے حب

اگر کوئی شخص کسی کو اپنی الفت میں دیوانہ بنانا چاہتا ہو اس نقش کو پاک صاف ہو کر لکھے۔ اور دونوں کے نام معہ والدہ کے نام کے لکھیں۔ اس نقش کو لکھ کر خوشبودار تیل لگا کر آگ کے نیچے دبا دیں انشاء اللہ مطلوب تابعدار رہیگا۔

وما ۱۱ لوما ودو ۹۱۵ واد ۱۳۳۱ ۵ ۱۱۱ ۳۵ د السھواے ہاہای ی

فلاں بن فلاں علیٰ حب فلاں بن فلاں

# ورد برائے محبّت

اگر کسی کو تابعدار بنانا چاہتا ہو تو وہ بعد نماز عشاء وتر پڑھ کر اپنے گرد حصار لگاتے اور اوّل آخر درود شریف پڑھ کر گیارہ سو گیارہ ۱۱۱۱ بار اس لفظ کو پڑھے - اسی طرح اکیس ۲۱ دن تک عمل جاری رکھے کسی چیز سے گھبرانے کی ضرورت نہیں ہے - تو مطلوب اس کو ناخن سے آکر پکڑے گا - اس کے کہنے سے دائرے سے باہر آوے ورنہ عمل ضائع ہو جائے گا -

ورد یہ ہے : - الف الف کرو - قل ھو اللہ فلاں کو حاضر کرو - یا اللہ خیر

# دیگر ورد برائے محبّت

اُفَوِّضُ اَمْرِیْ اِلَی اللّٰہِ اِنَّ اللّٰہَ بَصِیْرٌ بِالْعِبَادِ ط

اس آیت کو ایک ہزار تین سو ساٹھ بار روزانہ پڑھا جاتا ہے - اور مطلوب کا نقشہ اپنی آنکھوں کے سامنے رکھے - یہ عمل پندرہ دن کیا جاتا ہے - اور تجربہ شدہ ہے -

# نقش برائے حب

اگر کوئی چاہے کسی کو اپنی محبت میں دیوانہ بنالوں تو اس نقش کو لکھ کر ایک چھوٹی سی کپی میں ڈالیں - خوشبو لگا کر روئی میں لپیٹ لیں - اور سفید شکر سے اس کپی کو پُر کریں - پھر آگ کے نیچے دفن کریں جہاں اس کو

حرارت آگ کی پہنچتی رہے - امید ہے مطلوب طالب کی الفت میں دیوانہ ہوگا - لیکن شرط یہ ہے - کہ محبت پاک ہو - ورنہ الٹا نقصان ہوگا - نیچے نام لکھنے بھی ضروری ہیں :-

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۷۲ | ۳۷۵ | ۳۷۹ | ۳۶۵ |
| ۳۶۸ | ۳۶۶ | ۳۷۱ | ۳۷۶ |
| ۳۷۴ | ۳۶۹ | ۳۶۸ | ۳۸۰ |

# دیگر برائے محبّت

اس نقش کو لکھ کر شربت میں گھولکر مطلوب کو پلایا جائے تو انشاء اللہ مطلوب تابعدار ہوگا - نقش یہ ہے .....

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۱۲ | ۱۵ | ۳ |
| ۱۴ | ۳ | ۸ | ۱۳ |
| ۴ | ۱۷ | ۱۰ | ۷ |
| ۱۱ | ۶ | ۷ | ۱۶ |

# دیگر برائے محبت

اگر کوئی شخص چاہے کہ میں کسی کو اپنی محبت میں دیوانہ بنالوں تو اس نقش کو شنبہ کے روز پاک صاف ہو کر جو کی روٹی اپنے ہاتھ سے پکائے - تو اس روٹی کے اس طرح سے آٹھ ٹکڑے بنالے اور ہر ٹکڑے پران لفظوں کو لکھے اگر مطلوب لڑکا ہو تو پھر یہ ٹکڑے کتے کو کھلائے - اگر لڑکی ہو تو سگ مادہ (کتی) کو کھلانا ضروری ہے :




# دیگر نقش برائے حب

اگر کوئی چاہے کہ میں کسی کو تابعدار بنالوں۔ تو اس نقش کو پنجشنبہ کے دن لکھیں اور پھر مطلوب کے کپڑے میں لپیٹ کر اس جلائیں اسی طرح پانچ بار اس نقش کو لکھیں اور پنجشنبہ کے دن ہی لکھیں

۷۸۶

| ھ | ۱۱لا | لا | ۱۱ | ۸ | ۱۱ | ۱۸ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۸ | ۷ | ۲۱ | ر | ۴ | ۴ | ۴۴ |
| ۴ | ۱۸ | ۷۱ | ع | ۱۱ | ۸ | ۸۸ |

۳۳ ۹۹ ح ح ع ع ع ۱۰ ۲۲ فلاں بن فلاں

# نقش برائے بھینس

جو بھینس بچہ کو دودھ نہیں پلاتی اور ویسے ہی دودھ دینے سے انکاری ہو تو عامل کو لازم ہے۔ کہ باوضو ہو کر اس نقش کو لکھے اور نیچے بھینس کا نام بھی لکھے۔ پھر اس کے سینگ پر اس کو باندھ دے تو امید ہے انشاء اللہ ضرور دودھ دے گی۔

| ۲۹ | ۸ | ۲۴ |
|---|---|---|
| ۹ | ۵ | ۵ |

# نقش برائے گریہ اطفال

عامل کو لازم ہے کہ جو بچہ رات اور دن روتا ہی رہتا ہے اس نقش کو لکھ کر بچہ کے گلے میں ڈالیں۔ اور بچہ انشاء اللہ نہیں روئے گا

۷۸۶

| ۷۰ | ۲ | ۳۴ | ۱۷ |
|---|---|---|---|
| ۲۰ | ۲۱ | ۳ | ۶ |
| ۱ | ۸ | ۱۲ | ۲۳ |
| ۲۳ | ۹ | ۵ | ۴ |

# نقش برائے کمزور بچہ

جو بچے بچپن ہی میں سوکھ جاتے ہیں تو اس کو مرض اٹھرا یا سوکڑا کہا جاتا ہے۔ اس نقش کو شروع ماہ بعد نماز جمعہ کے زعفران سے لکھیں۔ اور بچے کے گلے میں ڈالیں اور ختم غوث پاک کا دلا کر شرینی بچوں میں تقسیم کریں اور سات دن تک۔ اس بچہ کو وضو کے پانی سے نہلایا جائے۔ اگر آب پانی نہ مل سکے تو دوسرے اور پانی پر سات بار سورۃ فاتحہ پڑھ کر سات روز تک پلائیں۔ تو امید ہے انشاء اللہ شفا

ہوگی۔ نقش مبارک یہ ہے

٧٨٦

| ١۴٧١ | ١٩١١ | ۴۵١ | ١۴٠ |
|---|---|---|---|
| یاطبیب | یاحفیظ | یاسلام | یاشافی |
| ١۴٢ | ١۴٣ | ١٣٧ | ۵۵ |
| ١٠٧ | ٣٩٩ | ١۴١ | ١١۵ |

# نقش برائے شناخت حمل

عامل کو لازم ہے کہ اگر شناخت کرنا ہو تو اس نقش کو لکھ کر حاملہ کے گلے میں باندھے۔ اگر اس کو پیشاب کی حاجت ہوگی تو حمل ہے ورنہ نہیں
نقش یہ ہے

٧٨٦



# نقش برائے ظالم انسان

اگر کوئی کسی کو ظلم کی وجہ سے پریشان کرتا ہو تو عامل کو لازم ہے کہ چاند کی ٢٨ تاریخ کو دن کے بارہ بجے اس نقش کو لکھے اور نیچے اس کا نام معہ والدہ کے نام کے لکھے۔ اور پھر پرانی سی قبر میں آدھ فٹ گڑھا کھود کر اس کو دفن کر دے۔ امید ہے وہ ایک مہینے کے اندر اندر تباہ ہوگا
نقش صفحہ ٩۵ پر ہے۔

نقش مبارک یہ ہے:

۷۸۶

| یابدوح | یابدوح | یابدوح |
|---|---|---|
| یابدوح | یابدوح | یابدوح |
| ایب | یا | ی |

# برائے دست غیب

اگر کوئی چاہے۔ کہ مجھے غیب سے روزی ملے تو شروع چاند کی نوچندی جمعرات کو تمام ترک جلالی اور جمالی کرے اور اٹھارہ ہزار (۱۸۰۰۰) نقش لکھ کر آٹے میں لپیٹ کر دریا میں ڈال دیں جتنے روزانہ لکھ سکے لکھے۔ اگر دریا قریب نہ ہو تو اٹھارہ ہزار نقش اکٹھے ہی لکھ کر کسی چیز میں مڑھا کر ایک۔ ورنی پتھر کے نیچے دبا دیں۔ تو امید ہے انشاء اللہ دست غیب سے روزی ملے گی۔ جتنی روزی ملے اپنے خرچ کے علاوہ جمع نہ کریں۔ جتنا باقی بچے اللہ کی راہ میں تقسیم کر دیا کریں۔ اگر ایک پیسہ بھی باقی رہا تو پھر دست غیب بند ہو گا۔ اور اس رقم کو ٹھیک ہی اسی سنہ میں خرچ کیا جاتا ہے۔ اگر کسی ایسی نیکی جگہ پر خرچ کیا۔ تب بھی دست غیب بند ہو جائے گا۔ اس کی زکوٰۃ کے دوران میں خاص پرہیز کی ضرورت ہے۔ نقش یہ ہے .......

۷۸۶

| ۸ | ۱ | ۶ |
|---|---|---|
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

# عجیب نقش

اگر کوئی کسی کو ناحق ستاتا ہو اور طرح طرح کی تکلیف دیتا ہو۔ اور آپ میں طاقت مقابلے کی نہیں ہے۔ تو اس نقش کو پاک صاف ہو کر لکھیں تو امید ہے وہ انشاء اللہ نیست و نابود ہو جائے گا

ترکیب اس کی یہ ہے کہ ایک بکری کا دل لائے۔ نر ہو یا مادہ اس دل کو درمیان سے چیریں اس کے دو ٹکڑے بنالیں۔ اور اس نقش کو لکھ کر ان

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۵۸۹ | ۱۵۸۰ | ۱۵۸۷ |
| ۱۵۸۳ | ۱۵۸۶ | ۱۵۸۸ |
| ۱۵۸۱ | ۱۵۹۰ | ۱۵۸۲ |

ٹکڑوں کے درمیان رکھیں اور دونوں ٹکڑوں کو ملا کر کپڑے سے باندھ دیں پھر کڑوے تیل میں اس کو تر کریں اور کچھ تیل کسی برتن میں ڈال کر اس کو جلائیں۔ اور اس آیت کو ۷۵۴ مرتبہ پڑھیں۔ اور اس دل کو کسی سیخ سلائی سے ہلاتے رہیں اور اس آیت کو پڑھتے جائیں۔ یا اس سیخ کو اس دل کے اوپر آہستہ آہستہ مارتے رہیں۔ جب آیت مذکور کو ۷۵۴ مرتبہ پڑھ چکیں پھر اس دل کو تیل سے نکالیں اور کسی پرانی ٹاکی میں باندھ کر بہت پرانی قبر میں دفن کریں تو امید ہے۔ انشاء اللہ ظالم ایک ماہ کے درمیان تباہ و برباد ہوگا۔ لیکن یہ عمل بہت سوچ سمجھ کر کرنا چاہیئے۔ خواہ مخواہ کرنے سے الٹا نقصان ہوتا ہے۔

آیت یہ ہے

كَلَّا لَيُنْبَذَنَّ فِي الْحُطَمَةِ نَارُ اللّٰهِ الْمُوْقَدَةُ الَّتِيْ تَطَّلِعُ عَلَى الْاَفْـِٕدَةِ ط

# نقش برائے غیر مجلس

اگر کسی جگہ خواہ مخواہ مجلس بیٹھی ہو۔ اور ناجائز ہی کسی کو پریشان کیا جاتا ہو تو عامل کو لازم ہے پاک صاف ہو کر آخر ماہ میں ایک کوری مٹی کی ٹھیکری پر اس صورت کو لکھے۔ اور نیچے مجلس والوں کے نام بھی لکھے۔ اگر نامعلوم نہ ہوں تو پھر سورہ الم ترکیف کو اسی ترکیب سے لکھیں۔ جیسے آپ کے سامنے لکھی ہوئی ہے۔ سورۃ کو لکھتے وقت بغیر زیر زبر کے ہی لکھ کر نصف فٹ گڑھا کھود کر اس ٹھیکری کو دفن کریں۔ امید ہے انشاء اللہ مجلس نہیں بیٹھے گی :-

۷۸۶

| |
|---|
| الم ترکیف فعل ربک باصحاب الفیل<br>الم یجعل کیدھم فی تضلیل وارسل<br>علیھم طیرًا ابابیل ط ترمیھم بحجارۃ<br>من سجیل فجعلھم کعصف ماکول ہ |

# نقش برائے سگ دیوانہ

اگر کسی کو سگ دیوانہ کاٹ جائے۔ تو کمہار سے چاک کی مٹی لائے پھر اس مٹی پر کلمہ تمجید پڑھ کر دم کرے اور پھر اس مٹی کے غلیلے بنالیں۔ پھر وہ غلیلے نابالغ بچوں کے ہاتھ میں دیں اس کے بعد بچوں سے کہیں کہ ایک ایک۔ اگر کے غلیلوں کو توڑیں امید ہے ان غلیلوں سے کتے کے

رنگ کے بال نکلیں گے۔ اس عمل کو تین دن جاری رکھیں پھر اس کے
بعد حضرت خواجہ اویس قرنی رح کے نام کا حلوے پر ختم دلائیں۔ حلوہ
تیار کرنے والا حقہ نہ استعمال کرتا ہو۔ تو پھر اس نقش کو لکھ کر پانی میں
گھول کر روزانہ پلائیں اور سوا مہینہ پلاتے رہیں۔ اور ایک نقش گلے
میں ڈالیں اور عرق کیلا پر ۱۴۱ بار سورۃ اخلاص یعنی قل ھو اللہ پڑھ
کر دم کریں۔ اوّل آخر درود شریف پڑھنا بھی لازمی ہے۔ اسی عرق
کو بھی سوا ماہ تک استعمال کریں۔ مریض کو پانی کے قریب نہ جانے
دیا جائے۔




# نقش برائے اٹھراہ

۷۸۶

| اللہ | قل | اللہ |
|---|---|---|
| ہے | اٹھرا | قل |
| اللہ | قل | اللہ |

عامل کو لازم ہے اس نقش کو لکھے
اور چاندی میں مڑھا کر گلے میں ڈالیں
دھاگہ اتنا لمبا ہو جو ناف تک لٹکتا ہے
پیدائش کے بعد بچے کے گلے میں ڈال دیا جائے

# نقش برائے استقرار حمل

عامل کو لازم ہے۔ اس نقش کو اطمینان سے لکھے اور مریض گلے میں ڈالے۔ اور دوسرا نقش ۹ عدد لکھے اور بکری کے دودھ میں گھول کر روزانہ ایک ایک نقش ۹ دن تک پلائیں۔ اسی طرح ۹ مہینے تک بکری کے دودھ میں گھول کر پلاتے رہیں انشاء اللہ مریض کو صحت ہوئی گا

کا نقش یہ ہے ........

پلانے کے لئے نقش یہ ہے

| یارب میکائیل ؑ | یا قیوم | یارب جبرائیل ؑ |
|---|---|---|
| یا قیوم | یا قیوم | یا قیوم |
| یارب عزرائیل ؑ | یا قیوم | یارب اسرافیل ؑ |

۱۰۶

| یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ |
|---|---|---|
| یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ |
| یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ |
| | یا اللہ | |

# دھاگہ برائے اٹھراہ

اٹھراہ کے لئے ایک دھاگہ اس ترکیب سے کیا جاتا ہے کہ سات رنگ کا دھاگہ کہ جس کے درمیان میں کوئی گانٹھ وغیرہ نہ ہو۔ مریضہ کے پاؤں کے ناخن سے لے کر سر بالوں تک لمبا ہو۔ مریضہ کو کھڑا کر کے ناپیں۔ پھر اس ترکیب سے دم کریں۔ اول آخر درود شریف پڑھ کر ایک

بار سورۃ الم نشرح پڑھیں۔ سات مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھیں۔ دوسری گانٹھ دیں۔ پھونک مارتے وقت گانٹھ کی جگہ کو اپنے منہ میں لے کر کھینچیں۔ اسی ترکیب سے سات گانٹھیں اس دھاگے پر لگائیں پھر وہ دھاگہ مریضہ کی کمر میں باندھیں۔ ناف کے اوپر سے وہ دھاگہ ۹ ماہ تک بندھا رہے۔ پھر پیدائش بچہ کے بعد بچے کو غسل دے کر یہی دھاگہ بچے کے گلے میں ڈال دیں۔ یہ دھاگہ بچے کے گلے میں سال تک رہیگا۔ اگر اس مدت میں اس دھاگے کا کوئی حصہ ٹوٹ جائے تو پھر اسی رنگ کے دھاگے اور باندھ دیں۔

لیکن میں نے باباجی صاحب سے سنا تھا۔ اس کی برکت سے اٹھرا کی مرض بالکل ہی ختم ہو جاتی ہے۔ دھاگہ پانی وغیرہ سے بچنے نہ پائے اس دھاگہ کو مریضہ ہر حال میں اپنے پاس ہی رکھے گی۔ اس دھاگے کو غسل کرتے وقت کھولنا ہے بعد میں پھر باندھ لینا ہے۔ ورنہ نہیں کھولنا۔ سوتک وغیرہ کا کوئی پرہیز نہیں ہے۔

**نقش برائے دانت درد:** جب دانت کو درد ہو تو اس نقش کو لکھ کر دانت کے نیچے رکھیں: نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | |
|---|---|
| اللہ | شافی |
| اللہ | کافی |
| اللہ | معافی |

**نقش برائے گلا:** جب گلے میں سوزش پڑے اور درد ہو تو اس نقش کو لکھ کر گلے میں باندھے۔ انشاء اللہ صحت ہوگی: نقش یہ ہے۔۔۔

۷۸۶

| | |
|---|---|
| ھو | الی اللہ |
| فی اللوح | ھو کمع |

# چند سورتوں کی فضیلت

## بسم اللہ شریف کی فضیلت

اگر کوئی انسان چاہے کہ میں دنیا کی نظروں میں مقبول ہوں۔ اور ہر طرح سے آزاد ہوں اور میری ہر مشکل آسان ہو جائے تو پاک و صاف کپڑے پہن کر اذان صبح سے پہلے تہجد کے نفل پڑھ کر بسم اللہ شریف ۲۵۰۰ مرتبہ پڑھے۔ اسی طرح اکیس دن تک متواتر پڑھتا رہے تو ہر مشکل آسان ہو جاتی ہے۔ لیکن شرط یہ ہے کہ نہ جگہ کو بدلا جائے اور نہ ہی جاء نماز کو۔ صرف دو ہی کپڑے استعمال کرے گا۔ ایک چادر کمر میں باندھے اور ایک اوپر اوڑھے وہ چادریں سلی ہوئی نہ ہوں۔ اور اپنے گرد آیۃ الکرسی اور درود شریف پڑھ کر لکیر کھینچیں۔ اور کسی ڈرانے والی چیز سے گھبرانا نہیں۔ اس کے فائدے اور بھی بے شمار ہیں۔

# فضیلت اذان

عامل کو لازم ہے۔ جب کسی بیماری کی وبا پھیلے تو گاؤں کے چاروں کونوں پر بلند آواز سے اذان پڑھے۔ اسی طرح سات دن تک عمل کیا جائے اگر کسی مکان میں جن اور آسیب کا رہتا ہو تو مکان کے چاروں کونوں پہ اذان پڑھے۔ اسی طرح سات دن تک عمل کریں۔

اگر کسی انسان پر جن کا سایہ ہو تو ایک کان میں انگل رکھ کر اذان پڑھ

کر پھونک ماریں۔ پھر دوسرے کان میں انگلی رکھ لیں اور دوسری طرف اذان پڑھ کر پھونک ماریں۔ اسی طرح رات دن یہ عمل رکھیں

اگر کسی گائے بھینس کو نظر کی شکایت ہو جائے تو اسی ترکیب سے دم کیا جاتا ہے:۔

اگر کوئی معصوم بچہ نظر یا اٹھرا کی بیماری میں مبتلا ہو تو اس کو بھی اسی ترکیب سے دم کریں۔

اگر کسی کا مال چوری ہو گیا ہو۔ اور چور کا بالکل ہی پتہ معلوم نہ ہو۔ تو جہاں سے مال چوری ہوا ہو۔ عامل کو لازم ہے وہاں پہنچکر سات مرتبہ بلند آواز سے آذان پڑھے۔ تو انشاء اللہ چور مال کو واپس لے کر آئے گا۔ اگر واپس نہ آیا تو پھر چند ہی دن کے بعد تمام حال معلوم ہو جائے گا۔ ہمارا یہ بارہا کا تجربہ شدہ ہے۔ اور یہ تمام عمل خود ہی کر چکا ہوں اور سب کے لئے ہماری طرف سے عام اجازت ہے۔ کسی قسم کا پرہیز نہیں، اور نہ ہی کوئی شرط ہے۔

# فضیلت سورۃ فاتحہ

اس سورت کو ام القرآن بھی کہتے ہیں۔ اس کے ایک پڑھنے سے سارے قرآن کا ثواب حاصل ہوتا ہے۔ اس کی سات آیتیں ہیں اور سات منزل قرآن کی ہیں۔ اس کے ۸۲۱۲ عدد ہیں۔ جن کا نقش پر کرنا پیچھے درج کر چکا ہوں۔ اس کا ورد ہر مشکل کو آسان کرتا ہے۔

ترکیب یہ ہے:۔ بعد نماز عشاء پاک صاف کپڑے پہن کر رزق کی کمی یا

قرضے کی ادائیگی کے لیئے اوّل آخر درود شریف پڑھ کر ایک ہزار مرتبہ پڑھیں - اسی طرح اکتالیس ۴۱ دن تک ورد کیا جاتا -

اگر کسی کے سر میں درد ہو تو عامل کو لازم ہے - کہ اس سورۃ کو پڑھے اور مریض کی پیشانی کو انگلی اور انگوٹھے سے پکڑ لے اور آہستہ آہستہ کھینچتے ہوئے جب انگلی اور انگوٹھا ملیں تو سورۃ سات مرتبہ پڑھی جائے -

اگر کسی کے پیٹ میں درد ہو - تو پھر بھی اسی ترکیب سے دم کیا جاتا ہے -

اگر کوئی شخص بھاگ گیا ہو - اور اس کا پتہ بالکل ہی معلوم نہ ہو - تو اس سورۃ کو بعد از نماز عشاء ایک سو ایک بار پڑھیں جب لفظ " صراط الذین " آئے تو بھاگے ہوئے اور اس کی والدہ کا نام لے - اسی ترکیب سے پندرہ دن تک عمل کریں - تو امید ہے - بھاگا ہوا واپس آجائے گا -

اگر کسی کا گھی نہیں نکلتا تو عامل کو لازم ہے کہ چاول اور نمک لے - ان پہ گیارہ گیارہ مرتبہ اسی سورت کو پڑھ کر دم کرے - اور پھر وہ چاول صبح کو جب دودھ کاڑھنے کے لئے رکھیں تو دودھ میں ڈالیں - اور نمک شام کو جب دودھ جمانے کے لئے رکھیں تو ڈالدیں -

اگر کوئی بھینس دودھ ہی کم دیتی ہو - پھر گندم کے دانے لیں ان پہ گیارہ مرتبہ اس سورۃ کو پڑھ کر دم کریں - تو جس برتن میں دودھ دوہتے ہیں - اس میں ڈالدیں - اسی ترکیب سے تمام برتنوں میں

بدلتے جائیں۔ گھی اور دودھ بڑھتا جائے گا۔

اگر کسی بچہ کو اٹھرا، سوکڑا، پرچھائیں، جنات، پری، نظر بد بلکہ کسی ہی مرض میں مبتلا ہو۔ اسی ترکیب سے سات دن تک عمل کریں۔ تو امید ہے۔ انشاء اللہ صحت نصیب ہوگی۔

اگر درد جگر، درد شکم ہو۔ تو اسی سورۃ کا نقش زعفران سے لکھیں۔ تو بوتل میں سات نلکوں یا سات کنوؤں کا پانی ملالیں۔ اسی ترکیب سے اس پر دم کریں۔ تو مریض کو متواتر اکتالیس ۴۱ دن تک پلائیں۔ امید ہے انشاء اللہ صحت نصیب ہوگی۔

اگر کسی عورت کو اٹھرا، جنات، اسقاط حمل، ایسی امراض موجود ہوں تو سات درختوں کے چند چند پتے توڑ لیں۔ اسی ترکیب سے ان کو دم کر لیں۔ تو منگل یا اتوار کے دن مریضہ ان پتوں کو ابال کر غسل کرے۔ تو امید ہے۔ انشاء اللہ ان مرضوں سے شفا ہوگی۔

اور ہر مرض کے لئے اسی ترکیب سے دم کئے جاتے ہیں۔

ہماری ہر عامل کو عام اجازت ہے۔

# فضیلت آیتہ الکرسی

آیتہ الکرسی سپارہ نمبر ۳ رکوع نمبر ۲ میں درج ہے۔ ابلیس تین دفعہ اپنی زندگی میں شدید رویا ہے۔ ایک تو جب رسول پاک کا ظہور ہوا۔ دوسری دفعہ جب سورۃ فاتحہ نازل ہوئی اور تیسری بار جب آیتہ الکرسی اتری تو ابلیس سمندر میں بہت دیر

غوطہ لگا کر چھپ رہا۔ اس کا خاص قبیلہ باہر روتا رہا۔ جب وہ مدت کے بعد سمندر سے باہر نکلا تو انہوں نے دریافت کیا اے ہمارے سربراہ تو اتنی دیر سمندر میں کیوں رہا۔ تو اس نے کہا میں اس غم سے روتا ہوں کہ اب رسول پاک کی امت نے دوزخ میں نہیں جانا۔

ایک بار میں نے جناب باباجی سے سنا تھا۔ کہ ایک یمن کا سوداگر تھا۔ وہ آیۃ الکرسی کا عامل بھی تھا۔ ایک دفعہ وہ سوداگری کے لیئے بصرہ میں پہنچا۔ تو مکان کے لئے بہت تلاش کی۔ لیکن اس کو کوئی مکان نہ ملا۔ آخر ایک مکان دیکھا جو بہت بڑا اور ویران پڑا تھا۔ اس نے مالک مکان سے وہ مکان کرائے پہ طلب کیا تو مالک مکان نے کہا آپ یہ مکان نہ لیں۔ کیونکہ تو اس مکان میں ایک جن رہتا ہے۔ وہ اس مکان میں رہنے والوں کو مار ڈالتا ہے۔ تو سوداگر نے کہا کہ مجھے یہ مکان ضرور دے دو۔ مجھے اس جن کا کوئی خطرہ نہیں ہے۔ لیکن مالک مکان نے اسے دوبارہ نصیحت کی کہ آپ اس خیال سے باز آئیں اور اپنی جان کو ضائع نہ کرو۔ تاہم سوداگر نے کہا۔ میں نے ضرور یہ مکان لینا ہے۔ آخر کار سوداگر نے مکان لے لیا۔ اور اپنا سامان رکھوا دیا۔ جب عشاء کے بعد وہ نماز پڑھ کر سونے کے لئے تیار ہوا تو دیکھا کہ ایک بہت بڑا جن ڈراونی شکل کا دوڑتا ہوا آرہا ہے۔ لیکن سوداگر سمجھ گیا کہ یہ وہی جن ہے۔ جو اس مکان میں رہتا ہے۔ تو آیۃ الکرسی کو پڑھنا شروع کیا تو چند بار کے پڑھنے سے وہ جن نظروں سے غائب ہو گیا۔

جب صبح کو سوداگر اٹھا۔ تو آنگن میں بہت بڑا خاک کا ڈھیر نظر آیا۔ اور سوداگر نے اپنے دوستوں سے کہا۔ کہ جن آیۃ الکرسی کی برکت سے جل کر خاک ہو گیا۔ اسی طرح اس آیۃ الکرسی کے فائدے بے شمار ہیں۔ لیکن شرط یہ ہے کہ اس عمل کا عامل ہونا ضروری ہے۔ اس کا نقش بھی کارآمد ہے۔ جو پیچھے درج ہو چکا ہے۔

اس کا نقش لکھ کر ایک بوتل میں ڈالیں اور اس بوتل میں سات نلکوں کا پانی ڈال دیں اور سات سات بار آیۃ الکرسی پڑھ کر اس کو دم کیا جائے۔ حتیٰ کہ اس کو انچاس بار پڑھا جائے۔ اور پھر مریض کو اکتالیس دن پینے کے لئے ہدایت کریں۔ درمیان میں ناغہ نہ ہو۔ امراض خرابی جگر، درد شکم، اٹھراء، ڈبہ اور بھی کئی بیماریوں کے لئے کارآمد ہے۔

اگر کوئی گائے بھینس دودھ دینے سے انکاری کرتی ہو تو جس کو کہتے ہیں کہ اس کو کسی کی نظر لگی ہوئی ہے۔ تو ایک آٹے کا پیڑا بنا کر اس کے اوپر آیت الکرسی کو رکوع تک تین تین بار پڑھ کر دم کریں اور پھر گائے بھینسوں سے وار کر اس کو کھلا دیں۔ تو امید ہے۔ انشاء اللہ نظر بد جاتی رہے گی۔ اسی طرح اگر گھی اور دودھ کی کمی ہو تو عامل کو لازم ہے چکی کا گلا جو پیسنے میں باقی رہ جاتا ہے۔ اس کو لا کر اس کے اوپر بھی تین تین بار آیۃ الکرسی پڑھیں۔ تو پھر اس کو دودھ والے برتن میں ڈال دیا جائے اور ایک نقش اس کا لکھ کر مدھانی میں رکھ لیں۔ امید ہے انشاء اللہ اس کی برکت سے گھی اور دودھ بڑھ جائے گا۔

اسی طرح اگر کسی مریض کے دانت میں درد ہو۔ یا عقوق، یا عفوق اسی قسم کا سبق زمین پر بنا لیں چاقو یا چھری کو ی پر گاڑ دیں۔

اور آیۃ الکرسی پڑھنا شروع کرے اور ختم پر پھوک مارے۔ پھر چاقو کو اکھاڑ کر آخری ق کے سر پر چاقو گاڑ دے اور اسی طرح دم کرے۔ پھر چاقو اکھاڑ کر درمیان والے ق پر گاڑ دیں اور دم کریں۔ پھر مریض سے دریافت حال کریں۔ اگر درد باقی ہے تو پھر چاقو کو پہلی دفعہ آخری ق کے سر پر گاڑ دیں اور دم کریں اور دوسری دفعہ ع پر اور تیسری دفعہ درمیان والے ق پر۔ تو اسی طریقے سے دم کریں تو امید ہے۔ انشاء اللہ صحتیاب ہو جائے گا۔ یہ ہے عارضی طریقہ۔

مستقل طریقہ یہ ہے کہ اس سبق کو سفید کاغذ پر لکھیں اور سوکھی ہوئی لکڑی پر اس نقش کو رکھیں اور آیۃ کرسی پڑھنی شروع کرے۔ تو پہلا کیل ع پر گاڑ دیں۔ دوسرا کیل آخری ق پر تیسرا کیل درمیان والے ق پر اور اسی طریقے سے دم کرے تو پھر مریض سے دریافت حال کریں اور اگر کچھ درد باقی ہے۔ تو تینوں کیل اکھاڑ لیں۔ پھر نیا ہی سبق لکھیں۔ تو پھر پہلا کیل آخری ق پر دوسرا کیل ع پر اور تیسرا کیل درمیان والے ق پر گاڑیں اور دم کریں۔ اور مریض سے دریافت حال کریں۔ تو امید ہے انشاء اللہ درد ختم ہو جائے گا۔ اور کیلوں کو اس لکڑی میں پختہ گاڑ دیں۔ امید ہے اس دانت کو چودہ سال تک درد نہ ہوگا۔ یہ ہمارا بار بار کا تجربہ ہے۔ اگر کیل اور چاقو موجود نہیں تو پھر عامل کو لازم ہے کہ مریض کے کپڑے کی ایک کنی پکڑ کر اور تھوڑا سا اوپر بھی پکڑ لیں۔ اور کپڑے کو وٹ چڑھائیں۔ اور آیۃ الکرسی کو پڑھنا شروع کرے اور ختم آیۃ الکرسی کے

بعد ان الفاظ کو تین بار پڑھیں اور پھوک ماریں اور اسی ترکیب سے تین پھونکیں ماریں تو پھر مریض سے دریافت حال کریں۔ اگر کچھ درد باقی ہے تو اسی طریقے سے دوبارہ دم کریں۔
اگر کوئی چاہے۔ کہ میں دنیا کی نظروں میں مقبول ہو جاؤں اور ہر مرض سے محفوظ رہوں تو پاک صاف کپڑے پہن کر بعد نماز عشاء جہاں بیٹھے وہاں روشنی نہ ہو۔ تو آپ اپنے اردگرد چاقو سے ایتہ الکرسی پڑھتا ہوا لکیر کھینچ لے تو چند بار درود شریف پڑھ کر آیتہ الکرسی ہزار بار پڑھیں۔ اسی طرح ۴۱ دن تک پڑھتا رہے تو امید ہے انشاء اللہ وہ عامل دنیا کی نظروں میں مقبول ہو جائے گا۔ ہمارا بار بار کا تجربہ ہے۔

# فضیلت سورۃ یٰسین

بابا جی سے سنا ہے کہ ہر چیز کا دل ہوتا ہے۔ اور قرآن پاک کا دل یٰسین ہے۔ اس کو ہر مشکل کے لئے پڑھنا۔ مشکل آسان ہو جاتی ہے۔ اس کے عدد ۴۴ ہزار ہیں۔ ان عددوں کا نقش پیچھے درج ہو چکا ہے۔ ہر بیماری کے لئے اس نقش کو استعمال کیا جاتا ہے۔ فتح نامہ کے لئے

اس کا نقش درجہ اوّل ہوتا ہے۔ لیکن اس کو زعفران سے لکھا جاتا ہے۔ اس کی زکوٰۃ اس طریقے سے ادا ہوتی ہے کہ نماز عشاء پاک صاف کپڑے پہن کر سورۃ کو شروع کرے اور پہلی مبین پر پہنچے تو پھر پیچھے سے شروع کرے۔ اسی طرح ہر مبین پر پہنچکر واپس آئے اور شروع کرے۔ اس میں سات مُبِین ہیں۔ اسی سے سورۃ کو تین بار پڑھے۔ اور ۲۱ دن تک پڑھتا رہے۔ تو ہر مشکل آسان ہو جاتی ہے۔ اور انسان عامل بن جاتا ہے۔ تو پھر اگر چوری دریافت کرنی چاہے تو ایک لوٹا لے کر جس جس پر چوری کا شبہ ہو علیحدہ علیحدہ کاغذ پر نام لکھیں اور باری باری لوٹے میں ڈالے اور لیٰسین کو پڑھنا شروع کرے۔ اور پہلی مبین پر ختم کرے۔ جب چور کا نام لے گا تو لوٹہ گھوم جائے گا۔ اگر ان ناموں میں چور نہیں ہے۔ تو لوٹا نہیں گھومے گا۔ یہ تجربہ شدہ ہے۔ اگر کسی مریض کو بخار ہر یزہ آتا ہو جس کو کانپنے کا بخار کہتے ہیں تو کنواری لڑکی کا کاتا ہوا سوت لے کر لیٰسین پڑھنا شروع کرے اور ہر مبین پر گانٹھ (گرہ) دیں اور ختم پر پھونک ماریں۔ تو پھر مریض کے گلے میں ڈال دیں تو امید ہے۔ انشاء اللہ بخار جاتا رہے گا۔ اسی طریقے سے واری کے بخار کا دھاگہ دم کیا جاتا ہے۔

اگر کوئی چاہے کہ اس کا دشمن ذلیل و خوار ہو۔ اور ظالم حاکم کو مہربان بنانا چاہے۔ تو سات دانے دالٔی کے لے کر ہر دانے پر سورۃ یاسین پڑھے۔ جب مبین پر پہنچے تو دشمن کا نام لے اور ہر دانے پر ایک بار سورۃ پڑھی جائے۔ تو پھر ان دانوں

ان کے گھر میں یا ان کی گزرگاہ میں ڈال دیں۔

اگر کوئی چاہے کہ میں کسی کی زبان بندی کروں تو بعد نماز عشاء سورۃ یٰسین پڑھے۔ تو ہر مبین پہ زبان بندی والے کا نام لے اور اسی طرح تین بار سورۃ پڑھے تو امید ہے ایسا عمل تین دن تک عمل کرنے سے زبان بند ہو جاتی ہے۔ لیکن یہ شدید گناہ ہے۔

اسی طرح اگر کسی کو واپس بلانا ہو تو بعد نماز عشاء سورۃ یٰسین پڑھے تو ہر مبین پہ بھاگے ہوئے کا نام لے اور اس کی والدہ کا نام۔ اور سورۃ کو تین بار پڑھے اور سات دن تک عمل کرے تو امید ہے انشاء اللہ بھاگا ہوا واپس آ جائے گا۔

اگر کوئی افسر اپنے افسر سے کام لینا چاہے تو سورۃ یٰسین کو بعد نماز عشاء پڑھنا شروع کرے۔ اور ہر مبین پر اس افسر کا نام لے اور اسی طرح تین بار سورۃ کو پڑھے۔ اور سات دن تک عمل کرے تو امید ہے انشاء اللہ وہ کام ہو جائے گا۔

# فضیلت سورۃ الرحمٰن

یہ سورۃ پارہ ستائیسویں میں درج ہے۔ اس کے فائدے بھی بے شمار ہیں۔ اس کا نقش ابھی تک نہیں مل سکا۔ عامل کو لازم ہے کہ ہر مشکل کو آسان کرنا اس کا کام ہے۔ شام اور عشاء کے درمیان اس کو تین بار پڑھنا اور ۱۲ روز تک عمل کرنا اس کی زکوٰۃ ادا ہوتی ہے۔

اور ہر مشکل آسان ہو جاتی ہے۔ اگر کسی عورت کے ہاں لڑکیاں ہی پیدا ہوتی ہوں۔ تو عامل کو لازم ہے۔ کہ نیلے رنگ کا دھاگہ لے اور اس دھاگے کی سات تاریں جمع کریں۔ اور پھر مریض کے ناخن سے لے کر بال تک لمبا دھاگہ ناپ لیں اور اس سورۃ کو پڑھنا شروع کرے۔ جب فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ ہ جب اس آیت پر پہنچے تو گانٹھ دے۔ یہ آیت اس سورۃ میں ۳۱ بار آتی ہے تو پھر ایک بار سورۃ پڑھ کر اس دھاگہ کو دم کرے۔ جب مریضہ حاملہ ہو تو پھر اپنی کمر پر ناف کے اوپر سے باندھے اور نو ماہ تک باندھ رکھے۔ اور یہ دھاگہ پانی میں نہ بھیگے۔ جب لڑکے کی پیدائش ہو تو لڑکے کے گلے میں ڈال دیں۔ اسی طرح لڑکے کے گلے میں سات سال تک رہے۔

اگر کسی کو ہجیروں کی مرض ہو تو عامل کو لازم ہے۔ سیاہ رنگ اُون کا دھاگہ لے اور ہجیروں کو گنے کہ کتنی تعداد ہے۔ اسی طرح ان الفاظ کی تعداد کریں کہ کتنے ہیں اور ایک ہجیر پہ جمع ہوتے ہیں۔ اتنی تعداد پر گانٹھ دیں تو پھر دم کر کے مڑھا کر مریض کے گلے میں ڈال دیں۔ اگر کسی مریض کو چیچک نکلی ہے۔ گو بڑی ہو یا چھوٹی تو عامل کو لازم ہے۔ جب سورج نکلے۔ سورج کی طرف منہ کر کے بیٹھ جائے اور سوت کو پڑھنا شروع کرے۔ تو نیلے دھاگے پر دم کرے۔ اور اسی آیت پر گانٹھ دیتا جائے۔ تو پھر ایک بار سورۃ پڑھ کر دم کرے اور جس مریض کو چیچک نکلے تو اس کے گلے میں ڈال دے۔ تو امید ہے انشاء اللہ چیچک

ختم ہو جائے گی۔

# فضیلت سورۃ واقعہ

یہ سورت کمال درجہ رکھتی ہے۔ ہر مشکل کو آسان کرتی ہے۔ جب کوئی انسان کسی مشکل میں مبتلا ہو۔ تو اس کو اسی طریقے سے پڑھیں۔ فجر کی نماز کے بعد ایک دفعہ اور پھر بارہ بجے پھر شام اور عشاء کے درمیان اسی طرح اکیس دن تک عمل جاری رکھیں تو امید ہے۔ انشاء اللہ ہر مصیبت آسان ہو جاتی ہے :۔

# فضیلت سورۃ تغابن

یہ سورت بھی کمال درجہ رکھتی ہے۔ سپارہ نمبر ۲۸ میں درج ہے جبکہ بیماری کی وبا پھیل جائے۔ طاعون، چیچک، ہیضہ اور بھی طرح طرح کی بیماریاں پھیل جاتی ہیں۔ تو عامل کو لازم ہے اس سورت کو باوضو ہو کر بلند آواز سے گاؤں کے اردگرد پڑھیں۔ یا گاؤں میں چلتا ہوا پڑھتا جائے یا حیوان کی بیماری کے لئے آیت الکرسی پڑھ کر حیوانوں کے اردگرد لکیر ماریں۔ کوئی حیوان لکیر سے باہر نہ جا سکے۔ جو لکیر سے باہر جائے۔ وہ فوراً ہی مر جائے گا۔ تو اسی سورت کو بلند آواز سے پڑھتا ہوا سات چکر لگائے۔ تو اس کی برکت سے ہر بیماری ٹل جاتی ہے :۔

# فضیلت سورۃ مزمّل

یہ سپارہ نمبر ۲۹ میں درج ہے۔ دانا کو پڑھنا ہر مشکل کا حل ہے۔
اس میں خدا تعالیٰ نے اپنے حبیب کو بہت سے اشارے کئے ہیں۔
اس کی زکوٰۃ اس ترکیب سے ادا ہوتی ہے۔ بعد نماز عشاء اس کو
سات بار پڑھا جائے۔ اور ان آیتوں پر وقف کرنا لازم ہے۔ اس
ترکیب سے: رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَاتَّخِذْهُ
وَكِيْلًا o اس کو تین بار پڑھیں۔ اور پھر آیت کو وَاللّٰهُ يُقَدِّرُ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ
پانچ مرتبہ پڑھیں۔ اور اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ ط اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ط
اس کو سات بار پڑھیں اور ۲۱ دن تک عمل جاری رکھیں۔ یہ ہر مشکل کو
آسان کرتی ہے۔ اگر کسی عورت کا حمل گر جاتا ہو۔ تو عامل کو لازم ہے
کواری لڑکی کے ہاتھ کا کاتا ہوا دھاگا لے کر مریضہ کے پاؤں سے
لے کر سر کے بالوں تک ناپ لیں۔ تو ایک بار سورۃ پڑھ کر
گانٹھ دیں۔ اسی طرح سات گانٹھیں دیں۔ اور مریضہ کو کمر پر
باندھنے کی ہدایت کریں۔ پھر وہ نو مہینے تک باندھ چھوڑے۔
سوتک وغیرہ کا کوئی پرہیز نہیں۔

اگر کسی بچے کو اٹھرا، ڈبہ کا نقص ہو۔ تو اسی طریقہ سے
دھاگہ دم کیا جاتا ہے۔

---

# فضیلت سورۃ والشمس

یہ سورۃ سپارہ نمبر ۳۰ میں ہے۔ جس عورت کا حمل گر جاتا ہو یا ہوتا ہی نہ ہو۔ تو عامل کو لازم ہے۔ کہ ایک چھٹانک دیسی گھی ایک چھٹانک اجوائن اور ایک چھٹانک کالی مرچ لے کر ان پر اکیس ۲۱ بار پڑھ کر دم کرے۔ اور مریضہ تھوڑا تھوڑا روزانہ نو مہینے تک استعمال کرے۔ تو انشاء اللہ امید ہے صحت کامل نصیب ہو گی۔

# فضیلت سورۃ والضحیٰ

اس کے بھی فائدے بے شمار ہیں اور اس میں نو ۹ کاف ہیں۔ جب کسی کو باری کا بخار ہو۔ تو کچا دھاگہ لے کر اس کے نو تار بنالیں۔ اور اس سورۃ کو پڑھنا شروع کریں۔ تو ہر کاف پر گانٹھ دیں یعنی نو گانٹھیں دینا لازم ہے۔ تو پھر ایک بار سورۃ پڑھ کر اس دھاگے پر دم کریں۔ اور مریض کے گلے میں سورج نکلنے سے پہلے ڈال دیں۔ تو امید ہے انشاء اللہ وہی بخار ختم کرے گی

# فضیلت سورۃ تبّت یدا ابی لہب

اس کے فائدے بھی بہت ہیں۔ یہ ابولہب کی ہلاکت کے لئے اللہ تعالےٰ نے نازل فرمائی تھی۔ اسی کی برکت سے ابولہب اور اس کی عورت ہلاک ہوئے تھے۔

اگر کوئی اسی طرح کسی کو ہلاک کرنا چاہے۔ تو بعد نماز عشاء چار رکعت نماز نفل کی نیت باندھے۔ تو بعد فاتحہ کے اس سورۃ کو ہر رکعت میں اکیس ۲۱ دفعہ پڑھیں۔ تو ختم نماز کے بعد ایک سو ایک بار اسی سورت کو پڑھ کر سواہ (یعنی راکھ) کو دم کرے۔ تو پھر دشمن کے گھر ڈال دے۔ اگر گھر میں نہ ڈال سکے وہاں سے بیٹھا ہوا ادھر منہ کر کے پھینک دے۔ اس عمل کو پانچ جمعرات کریں۔ لیکن یہ عمل جمعرات کی رات کو ہونا ہے۔ اور امید ہے۔ انشاء اللہ پانچ جمعرات کرنے سے دشمن ذلیل وخوار ہو جاتا ہے۔ ہمارا آزمودہ ہے۔ لیکن خواہ مخواہ اس عمل کو کرنا قریب کفر ہے۔ عمل کو بہت سوچ سمجھ کر کیا جائے۔

# فضیلت سورۃ اخلاص

یہ سورۃ بھی کمال درجہ رکھتی ہے۔ اس کو تین بار پڑھنے سے

سارے قرآن کا ثواب ملتا ہے

اگر کسی عورت کا حمل گر جاتا ہو۔ تو عامل کو لازم ہے اس سورۃ کو اکیس بار پڑھ کر مریضہ کو گیارہ دن تک پانی پلا دے۔ تو امید ہے۔ انشاء اللہ یہ مرض جاتی رہے گی۔

اگر کسی کو دیوانے کتے نے کاٹا ہو۔ تو عامل کو لازم ہے۔ کہ کیلے کا پانی لائے۔ اور اس سورۃ کو اکتالیس ۴۱ بار پڑھ کر دم کرے تو پھر مریض کو یہ پانی اکتالیس ۴۱ دن تک پلایا جائے۔ تو امید ہے انشاء اللہ مرض بالکل جاتی رہے گی۔

# فضیلت چند ورد

## ورد برائے حُب

اگر کوئی شخص کسی کے عشق میں مبتلا ہو تو اس کو لازم ہے شروع ماہ میں اتوار کے دن سورج نکلنے سے پہلے درخت ارنڈ کے پاس جائے تو ایک لکڑی توڑ دے۔ اور اس کو چھوٹی چھوٹی توڑ کر سائے میں خشک کرے۔ اور پھر اس کو ایک برتن میں ڈال کر جلائے۔ تو اس آیت کو ایک سو ایک بار پڑھ کر دم کرے۔ تو پھر تھوڑی خاک کسی میٹھی چیز میں ڈال کر اپنے ہاتھ سے مطلوب کو کھلائے۔ اگر دونوں میں جدائی ہو تو دونوں کو کھلائی جاتی ہے۔ سپارہ نمبر ۱ رکوع نمبر ۶۔ آیت مبارک

یہ ہے۔

وَاِذْ قُلْنَا لِلْمَلٰٓئِکَةِ اسْجُدُوْا لِاٰدَمَ فَسَجَدُوْٓا اِلَّآ اِبْلِیْسَ ط اَبٰی وَاسْتَکْبَرَ وَکَانَ مِنَ الْکٰفِرِیْنَ ط

## وِرد بے فرمان اولاد کیلئے

بے فرمان اولاد یا لونڈی غلام کے لیئے لازم ہے۔ کہ اس آیت کو پڑھ کر دم کیا جائے۔ یا کسی چیز کو دم کر کے ان کو کھلایا جائے۔ اسی طرح سات دن تک عمل کریں۔ تو انشاء اللہ اولاد تابعدار ہوگی۔ اسی ترکیب سے حیوانات کو بھی تابعدار بنایا جاسکتا ہے۔ آیت یہ ہے:۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ خَیْرَهٗ وَخَیْرَ مَا جَبَلْتَهٗ عَلَیْهِ وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّهٖ وَشَرِّ مَا جَبَلْتَهٗ عَلَیْهِ ط

## وِرد بھاگے ہوئے کو واپس بلانا

عامل کو لازم ہے۔ کہ بعد نماز عشاء سورت والضحیٰ کو ایک سو ایک بار پڑھیں۔ اور جب یہ الفاظ آئے تو بھاگے ہوئے کا نام اور اس کی والدہ کا نام لیں۔ واپس آجائے گا۔ الفاظ یہ ہے۔ وَوَجَدَكَ ضَآلًّا فَهَدٰى ۵

# وردِ حلِ مشکلات

عامل کو لازم ہے۔ کہ بعد نماز عشاء اندھیرے میں بیٹھے۔ اور دونوں کپڑے پہنے۔ کہ وہ کپڑے سلے ہوئے بھی نہ ہوں۔ یا مہر فجر کی آذان سے بیشتر اس ورد کو پڑھا جاتا ہے۔ ایک چھوٹے سے برتن میں پانی قریب رکھ لیں۔ اور اس پانی کو ہاتھ سے ہلاتے رہیں۔ اور اس سبق کو پڑھتے جائیں۔ جب ہزار بار پورا ہو جاتے۔ تو تھوڑا سا پانی دائیں طرف پھینکیں نمبر۲ اپنے سامنے کی طرف نمبر۳ اپنے بائیں طرف نمبر۴ اپنے پیچھے کی طرف نمبر۵ آسمان کی طرف نمبر۶ زمین کے اوپر نمبر۷ اپنے چہرے اور اپنے تمام وجود کے اوپر۔ باقی بچا ہوا پانی خود پی لے اس عمل کو ۲۱ دن یا سترہ دن تک کیا جاتا ہے۔ کسی قسم کا خوف خطرہ نہیں۔ سبق مبارک یہ ہے :۔

"یَا بَاسِطُ"

# دیگر وردِ حلِ مشکلات

عامل کو لازم ہے۔ جب کوئی انسان کسی مشکل میں مبتلا ہو۔ تو لازم ہے بعد نماز عشاء جب لوگ سو رہیں۔ تو اندھیرے میں

بیٹھ جائے - اور اپنے ارد گرد چاقو سے آیۃ الکرسی پڑھ کر لکیر کھینچے - اور دونوں کپڑے ہی استعمال کرے - جو بغیر سلائی کے ہوں - اور دن کو روزہ بھی رکھے - اور اس عمل کو سات دن تک کیا جائے - اور سبق صرف آیۃ کریمہ ہے - ایک ہزار بار کھڑے ہو کر پڑھیں - تو امید ہے - انشاء اللہ مشکل حل ہو جائے گی :-

آیت کریمہ یہ ہے - لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ط

# وِرد برائے ہر مشکل

اگر کوئی انسان چاہے - کہ میں یہاں سے وہاں پر تبدیلی کرا لوں یا دشمن کو دوست بنا لوں یا کاروبار کو بڑھا لوں یا بڑھے ہوئے کاروبار کو وسیع کر لوں - یا کوئی عورت چاہے کہ میں اپنے مالک کے ظلم سے محفوظ رہوں - تو اس آیت مبارک کو ایک سو بار صبح نشام پڑھے - اگر اس کی زیادہ تعداد کرتا جائے - تو اسی ترکیب سے کام بھی زیادہ بڑھتا جائے گا -

آیت مبارک سورۃ توبہ کے آخر کی آیت ہے - یہ سورۃ دسویں سپارہ سے شروع ہوتی ہے - اور گیارہویں

سپارہ میں ختم ہوتی ہے :-
آیت مبارک یہ ہے :حَسْبِیَ اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ ط
عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ ط

## ورد ۱ بھاگے ہوئے کو واپس بلانا

اگر کسی عورت کا مالک یا کوئی بھی اور لاپتہ ہو گیا ہو۔ تو اس کو لازم ہے۔ کہ اس کا صاف کاغذ پر نام لکھے اور اس کی والدہ کا۔ اسی طرح پانچ بار کاغذ پر لکھ کر اس کی بتی بنا لیں۔ اور اس بتی کو پیر کے دن صبح کو آگ لگا کر جلا دیں اسی طرح پانچ پیر وہ بتی جلاتی رہے۔ اور اس سبق مبارک کو پانچ سو بار روزانہ پڑھے۔ تو امید ہے انشاء اللہ بھاگا ہوا واپس آ جائے گا۔ اور کم تعداد تین سو بار پڑھا جاتا ہے۔ سبق مبارک یہ ہے :-
اَنْتَ رَبِّیْ عَلَی التَّحْقِیْقِ ط نَجِّنِیْ بِعَوْنِ یَا اَلْحَقُّ الْمُبِیْنُ ط

## ۲ دوسرا ورد

اس کی تعداد بھی پانچ سو بار ہے۔ اس ورد میں بتیاں نہیں جلائی جاتیں۔ اور اس کو بھی سوا ماہ تک پڑھا جاتا ہے۔ اور سبق مبارک یہ ہیں۔ اللّٰہ احد، اللّٰہ الصّمد ط

# ورد نمبر ۳

اس کو اس ترکیب سے پڑھا جاتا ہے۔ کہ بعد نماز عشاء تین سو تینتیس بار اور ہر سو کے بعد بھاگے ہوئے کا نام لیا جاتا ہے۔ اور اس کی والدہ کا نام بھی۔ اس کو اکیس دن تک یا سترہ دن تک پڑھا جاتا ہے۔ سبق مبارک یہ ہیں:۔

یَا اٰکِرُمِ الْخٰلِقِ مَا بِیْ مِنْ اَعُوْذُ عِنْدَ خُوْدُ لُکُوْ لِلھا شِبلُ شُمِّیْ لہ

# وِرد دشمن کو دوست بنانا

## (یا اس کو ذلیل و خوار کرنا)

خاصہ:۔ اس کو پڑھ کر اپنے دائیں طرف پھونک مارے۔ پھر آگے پھر بائیں طرف، پھر پیچھے، پھر آسمان کی طرف، پھر زمین کی طرف۔ اور آخر اپنے ہاتھوں پر پھونک مار کر جس کام کے لئے جائے تو کام ہو جائے گا۔

دوسرا طریقہ:۔ یہ بھی ہے۔ پہلی آیت کو پڑھ کر چھوٹی انگلی بند کرے۔ پھر تیسری، پھر چوتھی، پھر پانچویں جہاں پر جاتا ہو۔ وہاں پہنچ کر ہاتھ کو کھول دے۔ اگر دشمنوں کو ذلیل و خوار کرنا ہو تو پھر اُس آیت کو اس سو ایک بار بعد نماز عشاء پڑھا جاتا ہے۔ آیتیں یہ ہیں

صفحہ ۱۲۲ پر

۱ اُنْصُرْنَا فَاِنَّكَ خَیْرُ النَّاصِرِیْنَ ط

۲ وَافْتَحْ لَنَا فَاِنَّكَ خَیْرُ الْفَاتِحِیْنَ ط

۳ وَاغْفِرْ لَنَا فَاِنَّكَ خَیْرُ الْغَافِرِیْنَ ط

۴ وَارْحَمْنَا فَاِنَّكَ خَیْرُ الرَّاحِمِیْنَ ط

۵ وَارْزُقْنَا فَاِنَّكَ خَیْرُ الرَّازِقِیْنَ ط

۶ وَاهْدِنَا وَنَجِّنَا مِنَ الْقَوْمِ الظَّالِمِیْنَ ط

## مردے کو دیکھنا اور حال سے آگاہ ہونا

اگر کوئی چاہے - کہ میں اپنے فلاں مردہ کو دیکھ سکوں - اور اس کو عذاب ہے یا ثواب ہے - تو اس کو لازم ہے - کہ اس کی قبر کے اوپر جائے - اور دائیں طرف بیٹھ کر اس سبق کو ایک سو ایک بار پڑھے - پھر بائیں طرف، اور پھر دائیں پاؤں کی طرف پھر بائیں طرف - اسی طرح تین دن عمل جاری رکھیں تو مردہ اس کو خواب میں مل کر دریافت حال بتلائے گا - اگر اس کی قبر معلوم نہیں تو گھر میں چارپائی کو قبر تصور کرلے - اور پھر اسی ترکیب سے عمل کرے - لیکن گھر میں دو رکعت نفل پڑھنا ضروری ہے - اور فاتحہ کے بعد قل شریف پڑھنا لازم ہے - سبق مبارک یہ ہے :-

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا نُوْرَ اللّٰہِ ط

# ورد حمل کا نہ ہونا

اگر کسی عورت کو حمل نہ ہوتا ہو۔ تو اس کو لازمی ہے۔ نوچندی جمعرات کو مرد اور عورت دونوں روزہ رکھیں۔ اور دودھ کی کھیر پکا کر اس کے اوپر سورۃ مزمل کو ۱۴ بار پڑھ کر چاولوں کو دم کریں۔ تو ان چاولوں (کھیر) سے روزہ کھولیں۔ اور پھر اسی رات کو ہمبستر ہوں۔ اگر کسی کو قے آ جائے۔ تو پھر وہ سمجھ لیں کہ ہم نصیب ہیں۔ اگر کسی کو قے نہ آئے۔ تو پھر اس عمل کو تین ماہ کیا جائے۔ تو امید ہے انشاء اللہ حمل برقرار رہے گا۔

# ورد برائے قید سے رہائی

اگر کوئی انسان قید ہو گیا ہو یا کسی مشکل میں مبتلا ہو گیا ہو۔ تو اس کو لازم ہے۔ اس آیت کو ایک سو گیارہ بار صبح شام پڑھے۔ تو امید ہے انشاء اللہ ہر مشکل سے نجات پائے گا۔ سبق مبارک یہ ہے۔

حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ ط نِعْمَ الْمَوْلٰی وَنِعْمَ النَّصِیْرُ ط

# ورد برائے بدنظر

اگر کسی کے مال کو یا کسی باغ یا کسی فصل کو نظر بد کا اندیشہ ہو۔ تو اس سبق کو صرف گیارہ بار پڑھ کر دم کیا جائے۔ تو امید ہے۔ انشاء اللہ بدنظر سے محفوظ رہے گا۔ سبق مبارک یہ ہیں۔

مَا شَآءَ اللّٰہُ لَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْم ط

# ورد ظالم حاکم کو مہربان بنانا

اگر کسی کو ظالم حاکم کے روبرو پیش ہونا ہو تو جب گھر سے چلے۔ یا وہاں ہی پہنچ کر اس آیت مبارک کو پڑھ کر دائیں ہاتھ کی چھوٹی انگلی بند کرے ۔ اور اسی طرح ایک ایک بار پڑھ کر باری باری انگلیوں کو بند کرتا جائے۔ اور مٹھی زور سے بند کرے۔ اور جب اس کے سامنے ہو تو یکدم انگلیوں کو (مٹھی کو) کھول کر سلام کرے۔ امید ہے۔ انشاء اللہ اس کی برکت سے وہ حاکم مہربان ہو جائے گا۔

سبق مبارک (سپارہ ۱ رکوع آخری) یہ ہیں:۔

فَسَیَکْفِیْکَھُمُ اللّٰہُ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ط

## ورد برائے ہیضہ

جب کسی کو ہیضہ ہو جائے تو اس کو چاہیئے کہ سورت یٰسین کا ورد پڑھ کر پانی پر دم کرے اور اس میں کالی مرچ اور نمک ملا کر پی لیں۔
آیت یہ ہے :۔ سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ الرَّحِيْمِ ط

## ورد برائے بواسیر

جس کو بواسیر ہو۔ اس کو چاہیئے۔ کہ صبح کی نماز سنتوں میں پہلی رکعت میں سورۃ اَلَمْ نَشْرَحْ اور دوسری رکعت میں سورۃ اَلَمْ تَرَ کَیْفَ پڑھے تو امید ہے یہ عمل کرنے سے بواسیر ختم ہو جاتی ہے۔

## فضیلت دم

یہ دم آج تک کسی کتاب میں درج نہیں ہوئے اور باباجی نے فرمایا کہ ہمارے خاندان میں جو شاہ دولا ولی ہوئے ہیں وہ غوث پاک کے مرید تھے۔ انہوں نے یہ دونوں دم تجویز فرمائے۔ آج تک سینہ بسینہ مجھ گنہگار تک پہنچے ہیں

تو میں خلق خدا کی بھلائی کے لئے اس کتاب میں درج کر رہا ہوں۔
دونوں کی خاصیت ایک ہی ہے۔
اگر کسی کو سانپ، بچھو، گیدڑ، دیوانہ کتا یا اور کوئی موذی جانور کاٹے تو عامل کو لازم ہے۔ اس دم کو اس ترکیب سے پڑھے۔ ایک بار پڑھے اور اپنی انگل کو لب لگا کر اور پھونک مار کر اپنے ہاتھ کے نزدیک لکیر کھینچ لیں۔ یعنی کہ زہر خود کو اثر نہ کر سکے۔ پھر آک یا نیم کی سبز ٹہنی لے کر اس سے زخم کو جھاڑتا جائے اور دم کرتا جائے تو امید ہے انشاء اللہ دس پندرہ منٹ دم کرنے سے زہر تمام جسم سے خارج ہو کر زخم پر آ جائے گا۔ پھر اسی طرح دم کر کے اپنی انگل کو زخم کے اوپر یکدم لگا دیں کہ زہر دوبارہ اوپر نہ جا سکے۔ اسی ترکیب سے صبح و شام دم کیا جاتا ہے۔ اس کی برکت سے تمام زہر ختم ہو جاتی ہے۔ ہمارا بار بار کا تجربہ ہے۔ اور غوث پاکؒ نے بھی یہ ارشاد فرمایا ہے کہ ہمارے ناتے اور پاک اور ہمارے اللہ پاک کا ایسا نام کمال ہے۔ اس کو پڑھ کر اگر مردے پر بھی دم کیا جائے تو امید ہے وہ بھی زندہ ہو جاتا ہے۔ یہ بالکل ٹھیک ہے۔ میں ایسا تجربہ بار بار کر چکا ہوں۔ دم مبارک یہ ہے:-
بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط دھروئی خدا دی، دھروئی خدا دے رسول دی۔ دھروئی پیر مخدوم جہانی دی۔ دھروئی سلطان احمد کبیر۔ ستر سو بلا رالستم ہا بہتر کولاں بے جنجیر

ایک تار چھوٹے - جنجیر ٹوٹے کام ہوئے - اللہ پاک محمد رسول کرے -

## دوسرا دم

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط اوّل نام خدا کا دوسرا نام محمدؐ کا تیسرا نام محمد کا تیسرا نام چار یار، چوتھا نام پیر دستگیر کا - ہرا پیر دستگیر کا - ہرا پیر دستگیر کا - خدا تیرے زہر چڑھے - ورت ما چڑھے - بارہ ذات تیری ثنات مہلکے کتے اگدڑے سپلے - ٹھونے - ایویں چلے گو پانی چلے - گکھڑ منیر - دم دم میں سلطان سید احمد کبیر ستر سو بلا پستم بہتر کلا یے زنجیر -

## دم برائے جن

اگر کسی کو جن پری یا کسی اور چیز کا سایہ ہو - تو عامل کو لازم ہے - برنجی کے چار کیل ایک ایک انچ کے نئے لے کر ہر کیل پر اس سبق مبارک کو پچیس بار پڑھ کر دم کریں - پھر وہ کیل مریض کی چار پائی کے سر پر ایک ایک کیل گاڑ دیں تو امید ہے انشاء اللہ جن والا مریض اس چار پائی پر نہیں پڑے گا - اگر پڑ گیا تو اونچی اونچی شور شروع کر دے گا - تو بار بار یہی سبق پکارے گا - ان کیلوں کو اکھاڑ

ڈالو میں جل رہا ہوں یا اس عامل کو بلاؤ۔ میں چلا جاتا ہوں۔
اگر ایسے الفاظ نہ پکارے تو آپ سمجھ لیں اس کو جن کا سایہ
نہیں صرف کوئی اور مرض ہے۔ شرط یہ ہے اس چارپائی
پر اور کوئی نہ پڑے۔ ورنہ اسی کو جن کا سایہ ہو جائے گا۔
سبق مبارک یہ ہے :۔
یَا حَافِظُ یَا حَفِیْظُ یَا رَقِیْبُ یَا وَکِیْلُ یَا اللّٰہُ یَا رَسُوْلَ
اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَآلِہٖ وَسَلَّمَ ط

## دم برائے سانپ کا راستے میں ملنا

اگر راستے میں جاتے ہوئے سانپ ملے اور سانپ نے
آپ کا راستہ روکا تو آپ کو لازم ہے۔ کہ اس سبق کو
پڑھ کر کسی مٹی کی ڈھیلی پر تین دفعہ دم کرے اور سانپ
کے سامنے ڈال دے اسی ترکیب سے تین ڈھیمیں سانپ
کے سامنے ڈالیں۔ جب اس کی زبان بندی ہو جائے تو آپ
سانپ کو بخوف ہاتھ سے پکڑ سکتے ہیں۔ دم یہ ہے۔
دم دم ہیں پیر محی الدین غوث قطب دین چار یار محمد مصطفٰی
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔ بسم اللہ اللّٰہُ اَکْبَرُ، اللّٰہُ اکبر

## دم برائے ہر چیز کو بند کرنا

اگر کوئی چاہے۔ کہ میں کسی کی آگ باندھ دوں یا گھی باندھ دوں

یا کاروبار یا کسی اور چیز کو باندھ دینا ضروری ہو تو اس دم کو اس ترکیب سے پڑھیں ۔ کہ سات دفعہ پڑھ کر تین دفعہ کسی پکی ڈوری کو دم کیا جائے ۔ پھر وہاں ڈالدیں تو وہ چیز بندھ جائے گی ۔ لیکن اس دم کی زکوٰۃ ادا کرنی بھی ضروری ہے ۔ زکوٰۃ اس ترکیب سے ادا ہوتی ہے ۔ بعد نماز عشاء ان دونوں دموں کو ایک ایک سو بار پڑھیں ۔ اور اکتالیس دن تک ورد جاری رکھیں ۔ تو اس کی زکوٰۃ ادا ہو جائے گی ۔ ورنہ بغیر زکوٰۃ دم نامکمل ہے ۔

دم یہ ہے :۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط زہرہ بند، تن بند ۔ کافی بند ۔ فی بند ۔ جبرائیل بند، سر بند، عزرائیل بند، منتر موتیا بند بحق توریت موسیٰ علیہ السلام بند، بحق انجیل حضرت عیسیٰ علیہ السلام بند ۔ بحق زبور حضرت داؤد علیہ السلام بند ۔ بحق فرمان حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بند یا الٰہی بند یا الٰہی بند یا الٰہی بند ۔ ان جنتروں، منتروں حاضرین بند، غائبین بند، بحکم خدا بند ۔ ھید اسید خون موسیٰ بھٹی کوٹھی بند ۔ باجازت پیر استاد ہر چیز بند ۔ اس کے بعد اگر پھر اس چیز کو خلاص کرنا ہو تو پھر اس دم کو اسی ترکیب سے پڑھ کر کسی پکی روڑی پر دم کریں ۔ تو پھر اس چیز میں ڈال دیں ۔ تو وہ خلاص ہو جائے گی ۔

دم یہ ہے : تن خلاصی ۔ کافی خلاصی ۔ فی خلاصی ۔ جبرائیل خلاصی سر خلاصی، عزرائیل خلاصی ۔ منتر موتیا خلاصی، پکر وڑا الٰہی خلاصی

نیز دجل خلاصی۔

## دم برائے کاٹنے والا کتا

اگر کوئی عامل راستہ میں جا رہا ہے۔ تو اس کا راستہ کسی ظالم کتے نے روک لیا اور اس سے خلاصی کے لئے عامل کو لازم ہے کہ اس سبق کو پڑھ کر اس کی طرف پھونک مارے یا کسی چیز کو دم کر کے اس کے سامنے ڈال دے۔ تو امید ہے۔ انشاء اللہ وہ راستہ چھوڑ دے گا۔ سبق مبارک یہ ہے اور بارہا کا ہمارا تجربہ شدہ ہے۔

فَلْيَضْحَكُوْا قَلِيْلًا وَّلْيَبْكُوْا كَثِيْرًا ط

## دم برائے زہر باد

اگر کسی کو زہر باد نکلا ہو تو عامل کو لازم ہے کہ مریض کے پاس پہنچ جائے اور سورۃ قریش کو پڑھنا شروع کر دے جو سپارہ نمبر ۳۰ میں درج ہے۔ اس قسم کا زمین کے اوپر کسی لکڑی وغیرہ سے



دائرہ بنا لے اور سورۃ تین بار پڑھ کر پھونک دے اور پھر دوسری بار دوسری طرف سے لکیر کھینچ کر دوسری طرف لے جائے۔ اور پھر تیسری دفعہ لکیر کھینچ کر دوسری طرف لگا دے۔ تو ہو بہو اس دائرہ کی شکل بنا لے۔ امید ہے صبح شام ایسا عمل کرنے سے زہر باد ختم ہو جائے گا۔ اگر عامل مریض کے پاس

پہنچ نہیں سکتا تو پاک مٹی کی نو ڈھیلیاں منگا لے۔ اور ہر ڈھیلی پر سورت اِنَّآ اَعۡطَیۡنٰکَ ایک بار پڑھ کر دم کرے تو پھر مریض کو ہدایت کی جائے۔ ایک ڈھیلی سے جتنی جگہ پر سوزش ہو۔ اسی قسم کا سوزش کے ارد گرد دائرہ بنائے پھر دوسری ڈھیلی سے اسی طرح کی لکیر کھینچے۔ پھر وہ تینوں ڈھیلیاں علیحدہ رکھ دے۔ پھر جب سورج شام کو اندر باہر ہو تو اسی ترکیب سے تینوں ڈھیلیاں استعمال کریں۔ اور پھر جب صبح کو سورج نکلنے والا ہو۔ تو اسی ترکیب سے باقی تین ڈھیلیاں استعمال کریں۔ امید ہے انشاء اللہ تین بار عمل کرنے سے زہرباد ختم ہو جاتا ہے۔ پھر استعمال کی ہوئی ڈھیلیاں پانی پاک میں ڈال دیں۔ اسی طرح لال بادھو ڑا پھنسی کو بھی دم کیا جاتا ہے۔

## دم برائے مرگی

عامل کو لازم ہے۔ مریض کے پہنچ کر دیکھے کہ اس کو مرگی ہے۔ مرگی کے مریض کی حالت یہ ہوتی ہے۔ کہ منہ سے جھاگ نکلنا اور آنکھوں کا پلٹ جانا۔ اور ہاتھ پاؤں کی انگلیاں مڑ جاتی ہیں۔ اگر منہ سے جھاگ نہیں آتی تو پھر مرگی نہیں ہے۔ اور ایک نقش لکھ کر جو پیچھے درج ہو چکا ہے۔ گلے میں ڈالیں اور اس سبق کو تین بار پڑھ کر [illegible]۔ تو امید ہے

انشاء اللہ مرگی کا دورہ ختم ہو جاتا ہے۔

دم مبارک یہ ہے: بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط یٰسٓ وَالْقُرْاٰنِ الْحَکِیْمِ۔ کٓہٰیٰعٓصٓ۔ الٓمٓ۔ الٓرٰ۔ طٰسٓ۔ طٰہٰ۔ یٰسٓ۔ حٰمٓ۔ عٓسٓقٓ۔ نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا یَسْطُرُوْنَ ط

## دم برائے بچھو

حضرت خواجہ معین الدین چشتی فرماتے ہیں۔ اگر کسی مریض کو بچھو نے کاٹا ہو تو اس دم کو اس ترکیب سے پڑھے خود ہی۔ ۲۰، ۱۹، ۱۸، ۱۷، ۱۶، ۱۵، ۱۴، ۱۳، ۱۲، ۱۱، ۱۰، ۹، ۸، ۷، ۶، ۵، ۴، ۳، ۲، ۱ ؛

اگر کسی کو دم کرنا ہو تو پھر اس ترکیب سے اس کو دم کیا جاتا ہے۔ کسی چیز کو لے کر اور دم کی جگہ کو صاف کرتا جائے۔ اور اسی سبق کو پڑھتا جائے۔ امید ہے چالیس دفعہ پڑھنے سے مریض کو صحت ہوگی۔ سپارہ نمبر ۲۳۔ رکوع نمبر ۵ سَلٰمٌ عَلٰی نُوْحٍ فِی الْعٰلَمِیْنَ ط

## دم برائے بدہضمی

اگر کسی کو بدہضمی ہو جائے۔ تو وہ اپنے پیٹ پر خود ہی ہاتھ پھیرتا جائے اور دم مبارک کو پڑھتا جائے۔ تو امید ہے انشاء اللہ بدہضمی ختم ہو جائے گی۔

دم یہ ہے ۔ اَلْعَبْدُ اَلْمَعْبُدُ ۔ اَبَدِیُ رَضِیَ اللّٰہُ تعالیٰ عنہ، سید عبداللہ خیر کرے ۔

## دم برائے دردِ چشم

اگر کسی کی آنکھیں خراب ہو جائیں تو عامل کو لازم ہے۔ سورۃ فاتحہ کو ۱۱، ۱۲ بار پڑھ کر مریض آنکھوں کو صبح و شام دھوئے تو امید ہے صحت نصیب ہو گی ۔

## دم برائے خشک کھانسی

اگر کسی کو خشک کھانسی ہو تو مریض شدید بیمار ہو جائے ۔ تو عامل کو لازم ہے ۔ روغن چنبیلی لائے ۔ اول و آخر درود شریف پڑھ کر اس روغن کو دم کیا جائے ۔ اور مریض سوتے وقت گلے کو مالش کرے ۔ امید ہے ایسا کرنے سے انشاء اللہ مرض جاتی رہے گی ۔

## دم برائے ڈھبہ

عامل کو لازم ہے جب مریض کے پاس پہنچے ۔ اس کے دائیں کان میں اذان پڑھے اور بائیں کان میں تکبیر ۔ تو امید ہے ڈھبہ جاتا

رہے گا۔ اور تین تین بار سورت الم نشرح پڑھ کر بھی دم کیا جاتا ہے۔ اور ایک اور بھی دم ہے۔ جب عامل مریض کے پاس پہنچے تو اس ترکیب سے دائرہ بنائے۔ زمین پر لکڑی سے یا چاقو سے، پھر اس دائرے میں جنوب سے شمال کی طرف لکریں کھینچے۔ جب سات لکریں کھینچ لے تو مریض کو دیکھے کہ اس کی حالت کیسی ہے۔ اگر اگر مرض باقی ہے تو پھر اسی دائرہ میں مشرق سے مغرب کی طرف سات لکیریں کھینچے۔ دائرہ آپ کے سامنے ہے۔ اسی قسم کا دائرہ بنائیں۔



یہ سبق پڑھ کر دم کریں۔ سبق یہ ہے
لا اِلٰہَ لا لقا اِلاّ اللّٰہ کا تیر
محمدؐ کے کلمے سے ڈھیے کو چیر،
دائرہ یہ ہے۔

# دم برائے جن

اگر کسی کو جن کا آسیب ہو جائے۔ تو عامل کو لازم ہے۔ کہ مریض کے گرد آیۃ الکرسی پڑھ کر لکیر کھینچ لیں۔ اور اس کے دائیں کان میں اذان اور بائیں کان میں تکبیر پڑھیں۔ جب دائیں کان میں اذان پڑھنی شروع کریں تو بائیں کان میں اپنے ہاتھ کی انگل زور سے دبائیں۔ اور پھر جب بائیں کان میں تکبیر پڑھیں تو دائیں کان میں انگل زور سے دبائیں۔ ایسا عمل کرنے سے جن جل کر راکھ ہو جاتا ہے۔ اگر اندیشہ ہو کہ مریض کو ہاتھ لگانے سے خطرہ ہو یا مریض ہاتھ اٹھا کر وار کرتا ہو۔ تو پھر سورۃ جن پڑھ کر دم کریں

ایسا کرنے سے بھی جن جل جاتا ہے۔ اور یہ سورۃ سپارہ نمبر ۲۹ میں درج ہے۔ دو رکوع ہیں۔ لیکن اس کی زکوٰۃ عامل کو ادا کرنی ضروری ہے۔ لیکن زکوٰۃ اس طریقے سے ادا کرنی ہوتی ہے۔

ترکیب زکوٰۃ:۔ بعد نماز عشاء پاک صاف کپڑے پہن کر اور خوشبو وغیرہ لگا کر اپنے گرد آیۃ الکرسی پڑھ کر لکیر کھینچ لے اور سات بار اس کو روزانہ پڑھیں اور ۱۲ دن تک متواتر پڑھتا رہے تو اس کی زکوٰۃ ادا ہو جاتی ہے۔ یا گیارہ محتاجوں کو کپڑے دیئے جائیں اور کھانا کھلایا جائے۔ پھر بھی اس کی زکوٰۃ ادا ہو جاتی ہے۔ لیکن اپنے پیر استاد کا تصور کرنا بھی ضروری ہے:۔

## دم برائے نظر بد

اگر کسی کو نظر بد کی شکایت ہو۔ خواہ انسان ہو یا حیوان تو عامل کو لازم ہے۔ اس کے دائیں کان میں اذان پڑھے اور بائیں کان میں تکبیر پڑھے۔ تو یہ عمل تین دن کرنے سے مرض چلی جاتی ہے۔ اگر کسی باغ کو نظر بد کی شکایت ہو تو اس کو بھی اسی طریقے سے چاروں کونوں میں کھڑے ہو کر بلند آواز سے تکبیر اور اذان پڑھی جاتی ہے۔

# دم برائے دردِ سینہ

اگر کسی کے سینہ میں درد ہوتا ہو تو عامل کو لازم ہے۔ کہ وہاں پہنچ کر مریض کے سینہ پر انگل رکھے اور سورہ الم نشرح کو پڑھنا شروع کرے تو اول و آخر درود شریف پڑھے اور انگل کو کھینچتا ہوا ایک طرف لے جائے۔ جہاں درد کو ٹھہرانا مقصود ہو۔ اسی طرح سات بار پڑھتے ہوئے دم کیا جائے۔ انشاء اللہ درد ختم ہو جاتا ہے:۔

# دم برائے دردِ کان

اگر کسی کے کان میں درد ہو تو عامل کو لازم ہے۔ اول و آخر درود شریف پڑھ کر اس سبق مبارک کو ایک سو ایک بار پڑھا جائے اور دم کیا جائے۔ تو انشاء اللہ صحت نصیب ہو گی۔ سبق مبارک یہ ہے:۔ یَا سَمِیعُ

# دم برائے اِحتلام

اگر کسی کو ہر روز سوتے وقت احتلام ہو جاتا ہو۔ تو اس کو لازم ہے۔ سونے سے پہلے اپنے دائیں ہاتھ

ناف کے اوپر یا عمر تین بار لکھ لے تو امید ہے انشاء اللہ صحت نصیب ہو گی۔ اور احتلام نہیں ہو گا :۔

## دم برائے چوٹ (زخم)

اگر کسی کو چوٹ لگی ہے۔ تو عامل کو لازم ہے کہ اس سبق کو نو بار پڑھ کر تین دفعہ دم کیا جائے۔ تو صحت نصیب ہو گی۔ سبق مبارک یہ ہے۔ یا تمیمؓ و۔

## دم برائے خود

اگر کوئی چاہے کہ میں حافظ کاری یا عالم فاضل یا عامل کامل یا شاعر بن جاؤں تو اس سبق مبارک کو ہر نماز کے بعد اوّل و آخر درود شریف پڑھا جائے۔ اور گیارہ مرتبہ پڑھ کر اپنے سینے پر دم کریں۔ پھونک ماریں) تو امید ہے۔ انشاء اللہ جو چاہے گا۔ وہی بن جائے گا۔ میں اسی آیت کی برکت سے شاعر بنا ہوں۔ اس سے پہلے میں کچھ کتابیں لکھ چکا ہوں۔ جو آپ کو شیخ محمد سعید تاجر کتب نولکھا بازار لاہور سے مل سکتی ہیں۔ اور ہمارا بار بار کا تجربہ ہے۔ یہ آیت سورۃ طٰہٰ رکوع نمبر ۲ سپارہ نمبر ۱۶ رکوع نمبر ۱ میں ہے۔

رَبِّ اشْرَحْ لِیْ صَدْرِیْ وَ یَسِّرْلِیْ اَمْرِیْ وَاحْلُلْ عُقْدَۃً مِّنْ لِّسَانِیْ یَفْقَھُوْا قَوْلِیْ عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَالَمْ یَعْلَمْ رَبِّ زِدْنِیْ عِلْماً ط

## دم برائے پڑبال

اگر کسی کی آنکھوں میں پڑ بالوں کی شکایت ہو تو اس کو لازم ہے۔ کہ چاند کی چودہ تاریخ کو کھڑے ہو کر سورۃ فاتحہ دس بار پڑھیں اور سورۃ اخلاص تین بار پڑھیں - اور پھر اپنے دائیں ہاتھ کو محبت سے انکھوں پر پھیر لے - اسی طرح ۱۵، ۱۶، ۱۷ دنوں تک عمل کریں تو امید ہے انشاء اللہ پڑبال ختم ہو جائیں گے۔

## دم برائے ناروا

اگر کسی کو ناروا کی شکایت ہے تو اس کو لازم ہے۔ اپنے دائیں ہاتھ کی چھوٹی انگلی سے ناروا کی جگہ پر دائرہ بنائے - اور اس سبق کو نو بار پڑھ کر گھومتے رہیں۔ امید ہے اس طرح سات دن کرنے سے ناروا ختم ہو جائے گا۔ سبق مبارک یہ ہے۔

کبیر بری تو ناروا وڈا، اللہ وڈا، محمد ﷺ سفر کر گئے تو بھی سفر کر:-

# دم برائے ریح

اگر کسی کو ریح کا درد ہوتا ہو۔ اور یہ درد جابجا پھرتا رہتا ہو تو عامل کو لازم ہے۔ کہ مریض کو کہے کہ تیل لائے۔ اور اس تیل میں لونگ ایک تولہ ڈال دیں۔ اور پھر اس سبق مبارک کو دس دس بار پڑھ کر دم کریں۔ حتی کہ سبق کو ستر بار پڑھا جائے تو مریض اس تیل کو درد کی جگہ پر ملے تو امید ہے۔ انشاء اللہ شفا ہوگی۔

سبق مبارک یہ ہیں:۔ وَ نُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّ رَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ط

# دم برائے تھن ٹھل جانا

## یعنی

## (عورت کی چھاتی دکھنا)

اگر کسی عورت کا تھن خراب ہو جائے یا کسی کو کچھرالی نکلے یا آنکھیں خراب ہو جائیں تو عامل کو لازم ہے مریضہ سے دریافت کرے کہ کونسی طرف کی چھاتی ہے۔ پھر اس کو کہے کہ تم جاؤ۔ پھر اسی طرف کی اپنی چھاتی کے ارد گرد انگل سے دائرہ بنائے اور دم پڑھنا شروع کرے۔ اگر کسی کو کچھرالی ہو تو پھر اس سے جنگلی اُپلوں کی راکھ منگوائیں تو اس پر بھی یہی دم پڑھیں

اور پھر نیل لگا کر کھپرالی پر لگائیں۔ اگر کسی کی آنکھیں خراب ہیں۔ تو پانی کو دم کر کے آنکھوں کو دھویا جائے۔ دم بے نظیر ہے۔ اور بار بار کا آزمایا ہوا ہے۔ دم مبارک یہ ہے۔

"آنکھ دکھے ٹھن ٹھلے کھپرالی پھوڑا لوٹ
برکت کلمے محمدؐ دی پانچوں بھگتا بھوت"

# دم برائے لاعلاج مریض

عامل کو لازم ہے۔ کہ جب مریض کو کسی دوائی سے صحت نہیں ہوتی تو ایک بوتل میں پانی ڈالے اور اس ترکیب سے اس سورت کو پڑھ کر دم کرے۔ اور ایک ایک بوتل پر ۲۱ مرتبہ پڑھے۔ جس مریض کو صحت نہیں ہوتی وہ پانی اسے پلاتے رہیں۔ تو امید ہے صحت نصیب ہوگی۔ اس سورۃ مبارک کو دم کیا جائے۔

سورت مبارک یہ ہے اور اس طرح پڑھی جائے۔
اِنَّا اَعطَینٰکَ الکَوثَرُ ثر۔ثر۔ثر۔ثر۔ ثر۔ ثر۔ ثر
فَصَلِّ لِرَبِّکَ وَانحَرُ حر۔ حر۔ حر۔ حر۔ حر۔ حر۔ حر
اِنَّ شَانِئَکَ ھُوَ الابتر تر۔ تر۔ تر۔ تر۔ تر۔ تر۔ تر

اگر کوئی شخص کسی مشکل میں مبتلا ہو تو بعد نماز عشاء اسی ترکیب سے گیارہ بار اس سورت کو پڑھے۔ تو پھر ۲۱ دن تک عمل کرے۔ تو امید ہے۔ ہر مشکل آسان ہو۔ اور ہر مصیبت سے آزاد ہو جائے گا۔

# دم برائے حُب

اگر کوئی کسی کے عشق میں مبتلا ہو تو اس کو لازم ہے کہ
بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ ۷۸۶ بار پڑھ کر اور اوّل آخر درود
شریف پڑھے۔ اور اپنے مطلوب کو سات دن تک پلاتا
رہے تو امید ہے۔ انشاء اللہ وہ تابعدار ہو گا۔

# دم برائے ظالم حاکم

اگر کسی کو ظالم حاکم سے واسطہ ہو۔ لیکن وہ کام
نہیں کرتا۔ تو اس کو لازم ہے۔ پاک صاف ہو کر دو رکعت
نماز نفل پڑھے۔ اور پہلی رکعت میں بعد سورۃ فاتحہ کے
سورۃ والضحٰی۔ اور دوسری رکعت میں بعد سورۃ الم
نشرح تین بار اور پھر نماز ختم کے بعد جب گھر سے
چلے تو دایاں قدم آگے رکھے۔ تو سورۃ فاتحہ پڑھے۔ اسی
اسی طرح جب بایاں قدم آگے رکھے تو سورت پڑھتا جائے۔
حتیٰ کہ گیارہ قدم بار سورۃ پڑھی جائے۔ تو امید ہے
انشاء اللہ ظالم حاکم مہربان ہو گا۔ اور بار بار کا آزمودہ
ہے

# دم برائے اُلفت

اگر کوئی کسی کے عشق میں مبتلا ہو تو اس کو چاہیئے کہ اس آیت کو گیارہ بار پڑھ کر کسی میٹھی چیز کو دم کر کے اس کو کھلا دے۔ انشاء اللہ معشوق عاشق بن جاوے گا۔
سپارہ ۶ سورۃ النساء، آیت آخری۔ یَا اَیُّهَا النَّاسُ قَدْ جَاءَكُمْ بُرْهَانٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَاَنْزَلْنَا اِلَيْكُمْ نُوْرًا رَتَّنَا تَنْزِيْلَ الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ ط

# برائے زیارت رسول ؐ

اگر کوئی چاہے۔ کہ میں رسولِ پاک کو اپنی زندگی میں دیکھ لوں تو اس کو لازم ہے کہ پاک صاف ہو کر بعد نماز عشاء اس سبق مبارک کو ایک ہزار بار پڑھے اور جہاں پڑھتا ہو وہاں ہی سو رہے۔ اسی طرح اکتالیس دن تک عمل کرے تو امید ہے انشاء اللہ رسولِ پاک ؐ کو خواب میں دیکھے گا۔ لیکن اس عمل کا پڑھنا بہت غور سے ہے۔
آیت مبارک یہ ہے۔ هُوَ الْحَبِيْبُ الَّذِىْ تُرْجىٰ شَفَاعَتُهٗ لِكُلِّ حَوَالِ مِنَ الْاَحْوَالِ مُقْتَحِمِىْ ط

# دم برائے نظر کو تیز کرنا

اس سبق کو گیارہ بار پڑھ کر آنکھوں پر ہاتھ پھیرے روزانہ ۲۱ دان تک عمل کیا جائے تو امید ہے نظر تیز ہو جاتی ہے۔ سبق یہ ہے۔ بَرُ قاُ یَرَ قَ طَ

# دم برائے خفقان

اگر کسی مریض کا دل فوراً ہی گھبرا جاتا ہو تو عامل کو لازم ہے عرق گاؤ زبان لائے۔ اس پر سورۃ فاتحہ ۲۱-۲۱ بار پڑھے۔ تو پھر اس مریض کو تین بار دان میں پلایا جائے۔ تو امید ہے انشاء اللہ صحت ہو گی۔

# دم برائے سگ دیوانہ

اگر کسی کو سگ دیوانہ کاٹ جائے۔ تو عامل کو لازم ہے عرق کیلا لائے۔ اس پر سورت اخلاص کو ۲۱-۲۱ بار پڑھ کر دم کریں تو پھر مریض کو اکتالیس ۴۱ دن تک پلایا جائے تو امید ہے صحت ہو گی

# ختم خواجگان

ایک دن کا ذکر ہے۔ میں نے باباجی صاحب سے دریافت کیا کہ بڑے بڑے باغ، کارخانے اور کھیت وغیرہ ویران ہو جاتے ہیں اور کام چلتا ہوا سست ہو جاتا ہے۔ اس کے لیے ارشاد فرمایئے تو آپ نے فرمایا۔ اگر مندرجہ ذیل طریقے سے ختم پڑھا جائے تو سب کام ٹھیک ہو جاتے ہیں۔

اگر کوئی بہت بڑا کارخانہ ہو تو اس ترکیب سے جو طریقہ آپ کے سامنے ہے۔ پانچ آدمی مل کر ختم پڑھیں۔ لیکن وہ آدمی عامل ہوں اور حقہ وغیرہ بھی استعمال نہ کرتے ہوں۔ سات دن پڑھیں اسی ترکیب سے :-

ترکیب یہ ہے :- الحمد شریف سات مرتبہ، درود شریف ایک سو مرتبہ۔ الم نشرح ایک سو مرتبہ، سورۃ اخلاص ہزار بار الحمد شریف سات مرتبہ، درود شریف سو مرتبہ اس کے بعد یہ سبق یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ سو دفعہ، یا حبیب سو دفعہ، یا ودود سو دفعہ، یَا بَاسِطُ سو دفعہ، یا غنی سو بار۔ یا مغنی سو دفعہ یا غفور سو دفعہ۔ اس کے بعد خود عامل اس دعا کو پڑھے گا۔

۱: یَا حَیُّ حِیْنَ لَا حَیُّ

۲: اِنَّ وَلِیَّ اللّٰہُ الَّذِیْ نَزَّلَ کِتَابَ یَتَوَلَّی اللّٰہُ اَنْفَا تَحْبِرُ ط

۳:۔ بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا کُفَرٌّ مَعَ اِسْمِہٖ شَیْئٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ط

۴:۔ فَاللّٰہُ خَیْرٌ حَافِظًا وَّھُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ ط

بڑی شکل :۔




چھوٹی شکل :۔




سب سے چھوٹی شکل



آپ کو لازم ہے۔ یہ پانچ عمل یہ سب اسم شریف ہر روز ۱ پر پہلے دن تمام اسم پڑھیں گے۔ اور پھر دوسرے دن نمبر ۲، تیسرے دن نمبر ۳۔ چوتھے دن نمبر ۴۔ پانچویں دن نمبر ۵۔ چھٹے دن نمبر ۶ ساتویں دن ساتویں نمبر پر

یہ سب بڑے باغ یا کارخانہ یا کھیت کی شکل ہے۔ اس کو اسی ترکیب سے عمل کرنے سے امید ہے۔ انشاءاللہ دوبارہ کاروبار اور باغات سبز پھل دار، کھیت سوکھے ہوئے سرسبز ہو جاتے ہیں۔

چوتھی ترکیب۔ جو باغ یا کارخانہ ایک ہی کھیت کے برابر کا ہو۔ تو اس میں پانچ عامل عمل کریں گے۔ اور اسی ترکیب سے پانچ دن تک عمل کریں گے۔ اور پھر چوتھی ترکیب۔ گھر یا باغ ویرانہ ہو تو یہی اسم تین دن تک پڑھیں گے۔ پہلے دن نمبر ۱، دوسرے دن نمبر ۲ تیسرے دن نمبر ۳ چھوٹا اور بڑا عمل جمعہ مبارک سے شروع ہوتا ہے اور پھر آئندہ جمعہ تک ختم ہوتا ہے۔ اگر دوکان یا گھر کے لئے کرنا ہو تو جمعہ کو شروع کر کے اتوار تک ختم کیا جاتا بعد میں کسی چیز پر ختم پڑھ کر بچوں کو تقسیم کرنا بھی ضروری ہے۔ اگر بڑا کارخانہ ہو تو ہر نمبر ۱ پہ ایک ایک کیل پر سات سات بار سورۃ فاتحہ پڑھ کر نمبر وار گاڑ دیا جاتا ہے:۔

اگر کھیت یا باغ۔ ہو تو پھر لکڑی کے کیلے کو دم کر کے گاڑ دیا جاتا ہے۔

اگر گھر یا دکان ہو تو دو انچ کا کیل لے کر ان کو چاروں کونوں میں گاڑ کر پانچویں کیل کو جو مشرق کی دیوار ہو۔ اس میں گاڑ دیا جاتا ہے۔ اور ایک سورۃ فاتحہ کا نقش لکھ کر لٹکا یا جاتا ہے۔




## دوسری ترکیب

جو شکل آپ کے سامنے ہے۔ اس شکل سے کام کیا جاتا ہے۔ جس
دن دعوت پکانا ضروری ہو تو علی الصبح پاک صاف ہو کر آدمی الحمد
شریف پڑھتا ہوا جنگل میں چلا جائے۔ لیکن راستہ میں کسی

سے بات نہ کرے۔ تو وہاں ایک سیاہ رنگ کا کتّا ملے گا۔ تو اس کو کہہ دیں۔ آج آپ کی دعوت ہمارے گھر ہے۔ آپ شام کے بعد ہمارے گھر تشریف لے آئیں۔ یہ بات کہہ کر کر واپس گھر کو آ جائیں۔ لیکن راستہ میں کسی سے بات نہ کرے۔ اور پیچھے کو بھی نہ دیکھے۔ کہ وہ کتا تھا یا اور کوئی چیز تھی۔ کھانا وہ آدمی تیار کرے جو پرہیزگار۔ حقہ بھی نہ استعمال کرتا ہو۔ لیکن شرط یہ ہے۔ کھانا شام سے پہلے تیار ہو جائے۔

کھانے کے لئے چیزیں یہ ہیں۔ گندم کا آٹا ساڑھے تین سیر گوشت سوا سیر، دہی سوا سیر، روغن زرد تین پاؤ۔ یعنی کا گھی۔ ان سے کچھ حلوہ تیار کیا جائے۔ اور کچھ روٹیاں پکائی جائیں سب کا سب شام کو تقسیم ہو جائے۔ تو ہر مشکل آسان ہو جاتی ہے۔

استخارہ: بعد نماز عشاء پاک صاف ہو کر دو رکعت نفل پڑھیں تو پہلی رکعت میں فاتحہ کے بعد سورۃ الم نشرح سات بار اور اور دوسری رکعت میں سورۃ اخلاص سات بار پڑھ کر پھر یہ الفاظ پڑھتا ہوا سو جائے۔ جس چیز کو دریافت کرنا ہو۔ وہ ہی معلوم ہو جائے گی۔ لیکن یہ عمل سات دن تک کیا جاتا ہے۔

اسم یہ ہے۔

"یا قدوس" ہزار بار، آگے پیچھے درود شریف پڑھنا بھی ضروری ہے۔

# کشف القبو

اگر کوئی کسی مردہ کو دیکھنا چاہے - اور یہ معلوم کرنا چاہے - کہ قبر میں اس کی کیا حالت ہے - تو چاہیئے کہ درود شریف اور دو رکعت نماز نفل پڑھے - سورۃ فاتحہ کے بعد سورہ اخلاص کو سات سات بار پڑھیں تو پھر یہ درود شریف پڑھتا ہوا سو جائے - تو مردے کو دیکھے گا

درود شریف یہ ہے :- اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّآلِہٖ وَعِتْرَتِہٖ بِعَدَدِ کُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّکَ ط

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

نَحْمَدُہٗ وَنُصَلِّیْ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمِ

ہر چہ خواہد ہمنشینی با خدا ۔ او نشیند در حضورِ اولیاء

یک زمانہ صحبتِ با اولیاء ۔ بہتر از صد سالہ طاعتِ بے ریا

---

بحرمت شیخنا و مولانا بابا حاجی خمر گل صاحب رح ۔ مقام ڈھارہ پشاور

---

بحرمت شیخنا و مولانا جناب حاجی محمد امین صاحب ۔ مجاہد آباد پشاور

| | مقام |
|---|---|
| بحرمت شیخنا و مولانا جناب مجاہد اعظم فضل واحد صاحب رح | نور بگری پشاور |
| بحرمت شیخنا و مولٰنا جناب صوفی عالم گل صاحب رح | ننگرہار کابل |
| بحرمت شیخنا و مولٰنا جناب نجم الدین صاحب رح | ہڈہ شریف کابل |
| بحرمت شیخنا و مولٰنا جناب عبدالغفور صاحب رح | سیدو سوات |
| بحرمت شیخنا و مولٰنا جناب محمد شعیب صاحب رح | تورڈیرہ مردان |
| بحرمت شیخنا و مولٰنا جناب حافظ محمد صاحب رح | عمرزئی پشاور |
| بحرمت شیخنا و مولٰنا جناب محمد صدیق صاحب رح | لشبو تڑای سوات |
| بحرمت شیخنا و مولانا جنید رحمۃ اللہ علیہ | پشاور |
| بحرمت شیخنا و مولانا جناب شیخ احمد صاحب رح | ملتان |
| بحرمت شیخنا و مولانا جناب شیخ شاہ عالم صاحب | دہلوی |
| بحرمت شیخنا و مولٰنا جناب شاہ منور رح | دہلوی |

| | مقام |
|---|---|
| بحرمت شیخنا و مولٰنا جناب شاہ دولہ صاحب | گجرات |
| بحرمت شیخنا و مولٰنا جناب شیخ عبدالقادر جیلانی | بغداد |
| بحرمت شیخنا و مولٰنا جناب ابوسعید صاحب رح | بغداد |
| بحرمت شیخنا و مولٰنا جناب ابوالحسن رح | ہنکار |
| بحرمت شیخنا و مولٰنا جناب ابوالفرح رح | طرطوس |
| بحرمت شیخنا و مولٰنا جناب عبدالواحد صاحب | تمیم |
| بحرمت شیخنا و مولٰنا جناب عبدالعزیز صاحب رح | تمیم |
| بحرمت شیخنا و مولٰنا جناب ابوبکر شبلی رح | بغداد |
| بحرمت شیخنا و مولٰنا جناب جنید بغدادی رح | بغداد |
| بحرمت شیخنا و مولٰنا جناب سری سقطی رح | بغداد |
| بحرمت شیخنا و مولٰنا جناب معروف کرخی رح | کرخ |

| | |
|---|---|
| بحرمت شیخنا و مولٰنا جناب داؤد طائی رح | مقام<br>قبیلہ طے |
| بحرمت شیخنا و مولٰنا جناب حبیب عجمی رح | بصرہ |
| بحرمت شیخنا و مولٰنا جناب حسن بصری رح | بصرہ |
| بحرمت شیخنا و مولٰنا جناب علی علیہ السلام | مدینہ منورہ |
| بحرمت شیخنا و مولٰنا حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم | مدینہ منورہ |
| بحرمت وحی حضرت جبرائیل علیہ السلام | سدرہ |
| وبحق ربّ العالمین ط غفور الرحیم ط | عرش معلےٰ |

# سلسلہ قادریہ کے سبق

جس کے پڑھنے سے انسان عامل کامل بزرگ اور خلیفہ بنتا ہے نفس کو پاک کرنے کے لئے اس سبق کو ایک سو ایک بار پڑھا جاتا ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم ط استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم و اتوب الیہ ہ تزکۃ الذی ہ

# سبق اوّل

اس کو نفی اثبات کہتے ہیں۔ اس کو طریقت میں مقام ناسوت کہتے ہیں۔ اس کو پڑھ کر انسان زمین سے آسمان تک چکر لگاتا ہے۔ اور الّا اللہ کی دل پر ضرب لگائی جاتی ہے۔ اس کی تعداد ایک ہزار ہے۔ اس طریقے سے پڑھا جاتا ہے۔

لا الٰہ الا ھو اور ہر سو کے بعد محمدؐ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم۔

پھر اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم ط پھر بسم اللہ الرحمن الرحیم ط اس طریقے سے ہزار بار پڑھا جاتا ہے۔

# سبق نمبر ۲

اس کا نام اثبات ہے۔ صرف الّا اللہ ہزار بار پڑھا جاتا ہے۔ اس کی ضرب دل کی جانب لگائی جاتی ہے۔ پہلے طریقے سے ہزار مرتبہ پڑھا جاتا ہے۔ اس کو طریقت میں ملکوتی کہتے ہیں۔

## سبق نمبر ۳

اس کا نام مراقبہ ہے۔ دوزانو ہو کر بیٹھ جائیں - اور آنکھیں بند کرلیں۔ اور سانس کو بھی روک لیں صرف الفاظ "اللہ" دس منٹ تک پڑھا جاتا ہے۔

## سبق نمبر ۴

اس کو طریقت میں مکان ذکر جبروتی کہتے ہیں - اور شریعت میں اسم ذات - منہ کو پرُ کرکے صرف اللہ اللہ اللہ پڑھا پڑھا جاتا ہے - اس کی تعداد بھی ایک ہزار ہے۔ ہر سو کے بعد جل جلالہٗ و عم نوالہٗ - اور پہلے طریقے سے ہزار بار پڑھا جاتا ہے۔

## سبق نمبر ۵

اس کا نام شریعت میں اسم ذات مطلق اور طریقت میں اس کو لاہوتی کہتے ہیں۔ اس کی تعداد بھی ایک ہزار ہے۔ سبق "ھوٗ" پر سُنو سکے بعد" توں پاک اللہ موجود

اللہ یہ کہہ کر پھر طریقے سے پڑھیں۔

## سبق نمبر ۶

ھُوَ اللہ ج ھُو۔ اس کو شریعت میں ذکر عزوبی کہتے ہیں طریقت کو مکان لاھوت کہتے ہیں۔ اس کی تعداد بھی ایک ہزار ہے۔ اللہ ... میں وقف کرکے پھر ھُو پڑھا جاتا ہے۔ اس کے پڑھنے سے انسان زمین سے مکان جبروت تک پرواز کرتا ہے۔ ہر سَو کے بعد توں پاک اللہ موجود اللہ کہا جاتا ہے۔ اور پہلے طریقے سے اسی کو ادا کیا جاتا ہے۔

## سبق نمبر ۷

ھُو ج اللہ اس کو شریعت میں ذکر نزدلی اور طریقت میں مکان ھاھوت کہتے ہیں۔ اس کو ھُو کہہ کر وقف کرکے اللہ کہا جاتا ہے۔ اور اس کو بھی ہزار بار پہلے طریقے سے پڑھا جاتا ہے۔ ہر سَو کے بعد جل جلالہٗ واٰمنہٗ والہٗ کہا جاتا ہے

---

## سبق نمبر ۸

اس کی تعداد پانچسو بار اور اس ذکر کی طریقت کو مکان بے نیاز کہتے ہیں۔ اور اللہ تعالیٰ کا تصور کیا جاتا ہے سبق مبارک یہ ہیں۔

اَنْتَ الْھَادِیْ اَنْتَ الْحَقُّ، لَیْسَ الْھَادِیْ اِلَّا ھُوْ ط

## سبق نمبر ۹

یہ درود شریف ہے۔ اس کو پاک صاف کپڑے پہن کر باادب بعد نماز عشاء منتخب رسول ہزار بار پڑھا جاتا ہے۔ درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَ عِتْرَتِہٖ بِعَدَدِ کُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّکَ ط

## سبق نمبر ۱۰

یہ الفتِ رسولؐ کے لئے پڑھا جاتا ہے۔ ھُوَ الْحَبِیْبُ الَّذِیْ تُرْجٰی شَفَاعَتُہٗ لِکُلِّ ھَوْلٍ مِّنَ الْاَھْوَالِ

مُقتضی را

اسی طرح اگر کسی نے پیر کے کہنے پر نفی اثبات کو پڑھا تو اس کا ثواب اس طرح رسولِ پاک کو پہنچتا ہے کہ باباجی سے لے کر رسولِ پاک تک ۲۸ پیر تعداد ہے۔ اور رسولِ پاک کو ایک ہزار بار نفی اثبات پڑھنے سے اتنا ثواب پہنچتا ہے:۔ ۰۰/۵۶،۷۷،۲۱،۳۴،۱ ان کا ثبوت دارالحدیث حصہ ۱ ص ۳۷ میں درج ہے۔ ایک کھرب چونتیس ارب، اکیس کروڑ ستتر لاکھ چھپن ہزار ہے۔

# میرا خیال

بھلا وہ کی ورد وظائف کرنا جہدے کیتیاں مشکل دا حل ناہیں
اوس پیر دی کی بیعت کرنی جیہوں مرید بناؤن دا ول ناہیں
بیعت کرنی قرآن وچ ہے ثابت قرآن کلام ربی جھوٹی گل ناہیں
رمضان یارا وہنوں غمخوار آکھیں جیہوں یار مناؤن دا ول ناہیں

# دستور کتاباں

سن اکاٹھ وچ گلدستہ محمدی کتاب لکھی بڑے شوق دنیال میاں
سن باٹھ وچ گلدستہ بیان مجنوں لکھیا واہ وا عشق دا حال میاں
سن اٹھاٹھ وچ گلدستہ وچھوڑا یار لکھیا درد مندا درد کمال میاں

سن انہتر ۶۹ وچہ گلدستہ راہ نجات، لکھیا قسم رب دی بے مثال میاں
ایسے سن وچہ ایہہ کتاب لکھی ایہدا نام گلدستہ معرفت دا جمال میاں
معرفت دا جاننا بہت مشکل جیہڑے جان دے صاحب اقبال میاں
گل مشکل نوں ہے واہ مشکل شائد کی گزرے گا حال میاں
معرفت دا نام تے لے بیٹھا بندہ عاجز ہے وڈا کنگال میاں
تقویٰ رکھیا رب دی ذات اتے پورا کیتا سی میرا سوال میاں
سن ستر وچہ نقشبندی کتاب لکھی ہر مشکل دا دسیا حال میاں
ہر عمل نوں آپ کر کے دس دتا ایہہ عاملاں نوں کیتا سی خوشحال میاں
تعویذات فاروقی نام رمضان یارا کر عمل تے ہو مال و مال میاں

## میرا تجربہ

پندرہ سال وچہ بابے جی کولوں جو کچھ میں سکھیا سی ول میاں
سکھیا تے کیتا سی عمل بارو ہر مشکل دا دس دتا حل میاں
جے تو بھی مشکل دا حل چاہیں در اولیاء دا جا کے مل میاں
رمضان یار مخفی راز دتے قسم رب دی سچی ہے گل میاں

## میرا پنڈ

ملکی اصحاباں والی نمبر ۴۶ ہے بھئی ڈاک خاص خاص پڑھیں بیان میرا
ضلع تحصیل شیخوپورہ مشہور جہاں اندر جیتوں چاہیں چھپو سچ اعلان میرا
جنہیں ملنا ہے مجھ کنگال تائیں آن ملکی وچہ پچھو اپنا مکان میرا
وچکار پنڈ دے مکان رمضان یار رہنا وچہ مسجد خاص نشان میرا

---

## آخری رباعی

گل قلم دی کی پچھنا ایں قلم جیڈ کوئی ہتھیار نا ہیں
سارے کم قلم تے آپ گئے اجے وچی قلم لیار نا ہیں
ضرب قلم دی نال ہلاک ہوسیں اجے کیتا ئیں قلم دا وار
رمضان یار قلم جہدے ہتھ اندر ناہدے جیہا صاحب وچکار نا ہیں

ختم شد